مدینۃ اولیاء ملتان سے شائع ہونے والا کثیر الاشاعت روحانی جریدہ

فروری 2016ء

ماہنامہ

# روحانی تحفہ روحانیات

جنات کی تسخیر

بروج سے منسوبہ امراض اور علاج

کالا جادو ختم کرنا

دنوں میں مالی پریشانی ختم

دل کی بند شریانیں کھولیں

اعمال حاضرات

حصول روزگار کا عمل

عملیات حب

چیف ایڈیٹر و بانی ادارہ روحانیات

محمد ایاز مزمل حسین شاہ



# لوح اوج زحل

## قوت طاقت اور روحانیت کا سمندر

## 29 سال بعد سوئی ہوئی قسمت کو جگانے کا نایاب موقع

### آپ کا برج کوئی بھی ہو **لوح اوج زحل** آپ کو یقینی فائدہ دے گی

وہ لوگ جو کہ اپنے آپ کو دنیا کا بدنصیب آدمی سمجھتے ہیں یا جن سے خوشیاں منہ موڑ چکی ہیں یا جو زحل کی نحوست اور ساڑھ ستی سے پریشان ہیں وہ افراد جو کہ بادشاہ سے فقیر بن چکے ہوں۔ مالی تنگی دور کرنے کیلئے، افلاس و پریشانی ختم کرنا، لڑائی جھگڑا ختم کرنا، روحانی ترقی میں اضافہ، امراض روحانی وجسمانی سے نجات، کالا و سفلی جادو، جنات وآسیب تعویزات سے نجات، دشمنوں کے کالے علم کے حملوں سے نجات پانے کیلئے لوح اوج زحل خاص کردار ادا کرتی ہے۔ یہ وقت عام انسان کی زندگی میں ایک یا دو بار آتا ہے۔ اپنی اور اہل خانہ خصوصاً اولاد کی قسمت جگانے کیلئے اور درج بالا پریشانیوں سے نجات پانے کیلئے لوح اوج زحل خاص طور سے تیار کروائیں۔ یہ قیمتی لوح آپ اپنے دوستوں کیلئے تیار کروا کر تحفتاً ارسال کر سکتے ہیں۔ وہ والدین جو کہ اپنی بچیوں کو سسرال میں خوشحال دیکھنا چاہتے ہیں، لوح اوج زحل تیار کروا سکتے ہیں۔ اس کے علاوہ اسی وقت طلسم اوج زحل خاص نگینہ پر تیار کیا جائیگا۔

(**ضروری بات**) تمام الواح ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب کے دست مبارک سے تیار کی جاتی ہیں اس میں کسی قسم کی مشین یا پریس سے کام نہیں لیا جاتا، درست لوح وہی ہوتی ہے جو کہ صاحب علم خود اپنے ہاتھ سے تیار کرے۔

گزشتہ برس تیار کی جانے والی نگینہ اور لوح اوج زحل حاصل کرنے والے تمام قارئین کا شکریہ ادا کرتے ہیں جنہوں نے یہ الواح اور نگینہ جات حاصل کرنے کے بعد زندگی میں سکھ کا سانس لیا ان روحانی تحائف کی برکت سے ان تمام احباب کی زندگی خوشیوں سے بھر گئی ایسے تمام دوستوں کے روزانہ پیغامات موصول ہوتے ہیں جو کہ اب اپنی خوشگوار زندگی گزار رہے ہیں۔ اگر آپ بھی کسی نحوست میں گرفتار ہیں اور اپنی زندگی کو خوشیوں میں بدلنا چاہتے ہیں۔ تو فوری نگینہ یا لوح اوج زحل مکتبہ روحانیات سے منگوا کر اس کے روحانی فیض سے درج بالا پریشانیوں سے نجات پا سکتے ہیں۔

**لوح اوج زحل**
ہدیہ 4200 روپے

**لوح اوج زحل خاص**
ہدیہ 7200 روپے

**لوح اوج زحل بہت خاص**
ہدیہ 9200 روپے

غار حراء کے اس درو دیوار کے نام جہاں محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی خوشبو ابھی تک رچی بسی ہے


ان اللہ علیٰ کل شئ قدیر

ادارہ روحانیات کا انقلابی قدم

روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات

جلد نمبر 11 فروری 2016ء شمارہ نمبر 8




# ترتیب مضامین






ایڈیٹر، پبلشر محمد ایاز مزمل حسین شاہ نے منزل آرٹ پریس بوہڑ گیٹ، ملتان سے چھپوا کر مکتبہ روحانیہ نزد عزیز ہوٹل چوک ملتان سے جاری کیا

ملتان مابه جنت اعلیٰ برابر است آهسته پابنه که ملك سجده می کنند

(ترجمہ) ملتان اور جنت کی زمین دونوں برابر ہیں یہاں پر قدم آہستہ رکھو کہ فرشتوں نے اس زمین پر سجدے کئے ہیں۔

اللہ رب العزت نے موجودہ وقت میں انسانوں کے اعمال کی خرابی پر جادو اور جنات کو عذاب کی شکل میں ظاہر فرمایا ہے۔ اس کی مدافعت صرف تعویزات وغیرہ سے نہیں کی جاسکتی جب تک اعمال کی درستی کی طرف توجہ نہ کی جائے۔ (ابو محمد مصباح العلم)

☆ کلمہ استغفار" اَستَغفِرُ اللّٰهَ رَبِّی مِن کُلِّ ذَنبٍ وَّ اَتُوبُ اِلَیهِ (ترجمہ) توبہ کرتا ہوں اللہ سے اپنے تمام گناہوں کی اور وہ توبہ قبول کرنے والا ہے۔)

☆ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی آلِ مُحَمَّد بِعَدَ دَالْمُزَّمِّلِ وَالخَصَائِص۔

استغفار اور درود پاک کے علاوہ کوئی بھی وظیفہ بلا اجازت نہ پڑھیں۔

## فضائل سورۃ مزمل شریف

**حدیث پاک** :۔ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ جو کوئی مصیبت کی حالت میں سورۃ مزمل کو پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس سے اس کی مصیبت کو دور فرمادے گا۔

**حدیث پاک** :۔ اسی طرح ایک اور موقع پر حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص سورۃ مزمل کو پڑھے گا اللہ تعالیٰ اسے دنیا و آخرت میں خوش رکھے گا اور اس کی غربت و مفلسی کو دور کردے گا۔ جس مشکل کیلئے پڑھے گا وہ مشکل آسان ہو جائے گی۔

**حدیث پاک** :۔ حضرت ابو ہریرہؓ سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم نماز فجر کے بعد مسجد میں تشریف فرماتے اور صحابہ کرامؓ آپ کے گرد جمع تھے کہ حضرت جبرائیلؑ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ ہر چار مقرب فرشتوں کو گواہ کر کے فرماتا ہے کہ جو سورۃ مزمل پڑھے گا اس کو عذاب وعقوبت نہ ہوگا اور اس کے گناہ معاف کئے جائینگے اور جہنم کی آگ اس پر حرام ہوگی۔ روایت حضرت شیخ فریدالدین گنج شکرؒ سے منقول ہے کہ:
اگر جو شخص قبر پر ایک بار سورۃ مزمل پڑھے گا تو 300 برس تک صاحب قبر عذاب قبر سے دور ہوگا اور اگر 3 بار کوئی شخص صاحب قبر کے لئے سورۃ مزمل پڑھے گا تو قیامت تک عذاب قبر اس صاحب قبر پر نہ ہوگا۔ آنحضرت نے فرمایا جو شخص سورۃ مزمل کا ورد جاری رکھے گا اس کو دنیا و آخرت میں رنج نہ ہوگا۔

# حدیث مبارکہ

## احکام نقوش و الواح

حضرت ابی خزامہؓ نے اپنے والد محترم سے روایت کی کہ انہوں نے فرمایا "میں نے حضرت محمد ﷺ سے دریافت کیا کہ یہ دعا اور تعویز (نقوش اور الواح) جسے ہم اپنی بیماریوں کے سلسلے میں کرتے ہیں اور یہ دوائیں جو ہم اپنے مرض کو دور کرنے کیلئے کرتے ہیں اور یہ احتیاطی تدابیر (وظائف، نقوش اور الواح) جو ہم مشکلوں اور دکھوں سے بچنے کیلئے تیار کرتے ہیں۔ کیا یہ اللہ کی تقدیر کو ٹال سکتی ہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے نے فرمایا! یہ سب چیزیں بھی تو اللہ کی تقدیر میں سے ہیں۔

## جمادی الاولیٰ زکات سورۃ مزمل

نوچندہ اتوار کو قبل نماز فجر سورۃ مزمل 21 بار ہر 7 بار پڑھنے کے بعد درود تاج 1 بار پڑھا جائے اس زکات کی مدت 21 یوم ہے۔ اس کی برکت سے زیارت نبی کریم دوران ادائیگی زکات ہوتی ہے اور جب بھی کوئی مشکل ہو درج بالا طریقہ کے مطابق صرف 7 یوم سورۃ مزمل پڑھی جائے تو مشکل حل ہو جاتی ہے۔ مداومت کے عمل 7 بار روزانہ ہے۔ دوران عمل ہر سوموار کا روزہ رکھیں بہتر ہے کہ سحری و افطاری میں 7 کھجوروں پر اکتفاء کیا جائے یعنی 7 کھجور سحری میں اور 7 کھجور افطاری میں استعمال کیا جائے اس کے علاوہ پانی پینے کیلئے سنت کا پیالہ استعمال کریں اور کچھ نہیں کھانا پینا۔

## حمد باری تعالیٰ

نصیر احمد نصیر (پشاور)

فرہاد کی چاہوں میں تُو
ہے قیس کی آہوں میں تُو
رفعت میں تُو پستی میں تُو
گوہر میں تُو ذروں میں تُو
مسجد میں تُو مندر میں تُو
کعبے میں تُو گرجوں میں تُو
پر من کی بہاروں میں تُو
قرآن کے پاروں میں تُو
گل میں کلی کونپل میں تُو
جو میں ندی چشموں میں تُو
مخوار کی مستی میں تُو
ساقی میں مناؤں میں تُو
دل میں جگر آنکھوں میں تُو
شاعر کے سب شعروں میں تُو
نصیر کی چاہوں میں تُو
سانسوں میں تو خوابوں میں تُو

## دُعا

کوئی کاش پوچھے میں کیا چاہتا ہوں
کرم کی تری اِک نگاہ چاہتا ہوں
نہیں مجھ کو صبرو تحمل کا پارا
تیرے در پہ حاضر ہونا چاہتا ہوں
تیرے در پہ حاضر ہوں میرے آقا
سنانا میں سب ماجرا چاہتا ہوں
گناہوں پہ اپنی ندامت ہے مجھ کو
خطا کار ہوں بس عطا چاہتا ہوں
عنایت کی مجھ پہ نظر میرے مولا
نہ دوزخ کا کھٹکا نہ جنت کی لالچ
میں تیرا ہوں تیری رضا چاہتا ہوں
سعادت ملے دین و دنیا کی مجھ کو
یہی اپنے حق میں عطا چاہتا ہوں
ہوں طیبہ کی والی کا بندہ نصیر
قیامت میں اس کی نوا چاہتا ہوں

## سیرت اولیاء

☆ ایک دن ایک عورت حضرت ابراہیم بن یوسف کی طرف دیکھنے لگی آپ نے فرمایا کہ تجھے کچھ کام ہے؟ اُس نے کہا نہیں۔ مگر تم علماء کا خیال ہے کہ عالم کو دیکھنا بھی عبادت ہے میں بھی اس خیال سے تجھ کو دیکھتی ہوں یہ سُن کر آپ کی آنکھوں میں آنسو بھر آئے پھر فرمایا کہ یہ اس عورت کی غلطی ہے کیونکہ جن لوگوں کی طرف دیکھنا عبادت ہے۔ وہ کب کے قبروں میں پڑے ہیں۔

☆ حضرت رابعہ عدویہؒ کی آنکھوں میں نماز پڑھتے وقت ایک تنکا چُپ گیا جو سلام کے بعد آپ کو معلوم ہوا۔ آپ نے فرمایا! کہ دیکھو میری آنکھ میں یہ کیا چیز ہے۔ بس اس کو زیادہ گھر کرنے کے باعث اسکو بڑی مشکل سے نکالا گیا یعنی دوران نماز آپ اس قدر محو تھیں کہ درد اور تکلیف کا بھی احساس نہ ہوا۔

☆ حضرت خلفؒ بن ایوب ایک روز مسجد میں تشریف فرما تھے کہ ایک آدمی کچھ بات کی آگاہی کرنے کیلئے آپ کی خدمت میں حاضر ہوا آپ مسجد سے باہر تشریف لے گئے۔ اُس کی بات کا جواب دیا اور پھر واپس آکر مسجد میں تشریف فرما ہو گئے۔ آپ نے فرمایا! مسجد میں دُنیاوی گفتگو کرنا منع ہے۔ کیونکہ یہ اللہ تعالیٰ کا گھر ہے۔ ☆ ایک آدمی نے حضرت بکرؒ بن عبداللہ کو بہت سی گالیاں دیں آپؒ خاموش رہے ایک شخص نے کہا حضور آپ بھی اس کو ان گالیاں کا جواب دیں۔ آپؒ نے فرمایا کہ میں اس شخص کو کوئی برائی نہیں جانتا تو میں اس کو کیوں برا کہوں اور بہتان لگانا جائز نہیں۔ ☆ حضرت عبداللہ تیمیؒ فرماتے ہیں! آدمی جن لوگوں کو عیب چینی کرتا ہے وہ عیبوں میں اُن سے بڑا ہوا ہوتا ہے جن کے عیب وہ دوسروں کے سامنے بیاں کر رہا ہوتا ہے۔ ☆ حضرت زیادہ بن ظبیانؒ سے ایک شخص نے کہا! کہ اللہ تعالیٰ آپ جیسے مسلمان پیدا کرے آپ نے انکساری سے جواب دیا! تم نے اچھی بات نہیں مانگی بلکہ اللہ تعالیٰ سے یہ سوال کیا کہ تمام لوگ برے ہو جائیں۔



# وضو درست کرلیں

تحریر
علامہ قاری محمد اشرف سعیدی
(ملتان)

## وضو کے فرض

(۱) منہ دھونا (۲) کہنیوں سمیت ہاتھ دھونا (۳) چوتھائی سر کا مسح کرنا (۴) ٹخنوں سمیت دونوں پاؤں دھونا۔

## وضو کی سنتیں

(۱) وضو کی نیت کرنا (۲) بسم اللہ کرنا (۳) دونوں ہاتھوں گٹوں تک دھونا (۴) مسواک کرنا (۵) کلی کرنا (۶) ناک میں پانی ڈالنا (۷) ہر عُضو کو تین بار دھونا (۸) داڑھی کا خِلال کرنا (۹) ہاتھ پاؤں کی انگلیوں کا خِلال کرنا (۱۰) ایک بار تمام سر کا مسح کرنا (۱۱) کانوں کا مسح کرنا (۱۲) ترتیب سے وضو کرنا (۱۳) پے در پے وضو کرنا یعنی ایک عُضو خشک نہ ہونے پائے کہ دوسرا دھو لے۔

**مسئلہ 1:**۔ وضو (یا غسل) کے اعضاء کو دائیں طرف سے شروع کرنا بھی سنت ہے

**مسئلہ 2:**۔ ہر عُضو کو دھوتے وقت سنت ہے کہ اُس پر ہاتھ بھی پھیر لے تا کہ کوئی جگہ سوکھی نہ رہے، سب جگی پانی پہنچ جائے۔

**مسئلہ 3:**۔ منہ دھونے کے بعد داڑھی میں اس طرح خِلال کرے کہ دائیں ہاتھ میں چلو بھر پانی لے کر تھوڑی کے نیچے پہنچائے پھر (دائیں) ہاتھ کی پشت گلے کی طرف کر کے انگلیاں بالوں میں ڈال کر نیچے سے اوپر کی طرف تین دفعہ لے جائیں۔

## وضو کے مستحبات

(۱) قبلہ کی طرف منہ کر کے بیٹھنا (۲) پاک اور اونچی جگہ پر بیٹھ کر وضو کرنا (۳) وضو کے کام میں دوسرے سے مدد نہ لینا (۴) گردن کا مسح کرنا (۵) وضو سے پہلے (تسمیہ میں) **بِسۡمِ اللّٰهِ الۡعَظِيۡمِ وَالۡحَمۡدُ لِلّٰهِ عَلٰى دِيۡنِ الۡاِسۡلَامِ** ۔ (اللہ عظمت والے کے نام سے شروع کرتا ہوں اور دین اسلام پر ہونے کے سبب اللہ کی حمد کرتا ہوں) اور وضو کے بعد کلمہ شہادت اور **اَللّٰهُمَّ اجۡعَلۡنِىۡ مِنَ التَّوَّابِيۡنَ وَاجۡعَلۡنِىۡ مِنَ الۡمُتَطَهِّرِيۡنَ وَاجۡعَلۡنِىۡ مِنۡ عِبَادِكَ الصَّالِحِيۡنَ** ۔ (اے اللہ! کردے مجھ کو شامل توبہ کرنے والوں میں سے اور کردے مجھ کو گناہوں سے، شامل کردے پاک ہونے والے لوگوں میں سے اور مجھ کو شامل کردے اپنے نیک بندوں میں) اور سورۃ **اِنَّا اَنۡزَلۡنٰهُ** پڑھنا۔

**مسئلہ 1:**۔ وضو کرنے سے پہلے ٹوپی اتار دینا سنت یا مستحب تو نہیں ہے البتہ سارے سر کے مسح کی سنت ادا کرنے کے آداب میں سے ہے کہ اگر ٹوپی وغیرہ اتار کر رکھ دے گا تو آسانی سے مسح کرنے کی سنت ادا کر سکے گا۔ بہرحال اچھی بات ہے ورنہ بوقت مسح اتارنی پڑیگی۔

**مسئلہ 2:**۔ عورت کے سر و بال ستر میں داخل ہیں وہ حتی الامکان ستر پوش رہے اور بلاضرورت سر نہ کھولے۔

**مسئلہ 3:**۔ اگر پہلے سے باوضو ہو مگر پان، تمبا کو یا کچا پیاز کھایا، یا حقہ وغیرہ پیا تو کلی کر کے نماز یا قرآن پاک پڑھے۔ حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ حضور اقدس کے پاس ایک کپڑا تھا جس سے آپ وضو کے بعد اعضاء کو خشک کر لیتے تھے

## وضو توڑنے والی چیزیں

(۱) پیشاب، پاخانہ کرنا یا ان دونوں راستوں سے کسی اور چیز کا نکلنا (۲) ریح یعنی ہوا کا پیچھے سے نکلنا (۳) بدن کے کسی مقام سے خون یا پیپ وغیرہ کا نکل کر بہہ جانا (۴) منہ بھر کے قے ہونا (۵) سہارا لگا کر سونا (۶) نشہ ہونا (۷) بیہوش ہو جانا (۸) دیوانہ ہو جانا (۹) نماز میں اتنی آواز سے ہنسنا کہ سب پاس والے سُن لیں۔

**مسئلہ 1:**۔ اگر کسی شخص کے پاخانہ کی جگہ کا کوئی جزو باہر نکل آئے جسے کانچ نکلنا کہتے ہیں تو اس سے وضو جاتا رہیگا خواہ وہ اندر خود بخود چلا جائے یا کسی طرح پہنچایا جائے۔ لیکن بواسیر کے مسے اگر باہر نکل آئیں (اور خون نہ نکلے) تو اُس سے وضو نہیں ٹوٹتا۔ **مسئلہ 2:**۔ مشہور ہے کہ کسی کو ننگا دیکھ لینے سے وضو ٹوٹ جاتا ہے یہ غلط ہے۔ **مسئلہ 3:**۔ اپنی یا غیر کی شرم گاہ چھونے سے بھی وضو نہیں ٹوٹتا۔ البتہ مستحب ہے کہ ہاتھ دھو لے۔

فیوضات و برکات

آیت نمبر ۲۰

# سورۃ مزمل کے خواص

تحریر
محمد ایاز مزمل حسین شاہ

اِنَّ رَبَّكَ يَعْلَمُ اَنَّكَ تَقُوْمُ اَدْنٰى مِنْ ثُلُثَيِ الَّيْلِ وَنِصْفَهٗ وَثُلُثَهٗ وَطَآئِفَةٌ مِّنَ الَّذِيْنَ مَعَكَ وَاللّٰهُ يُقَدِّرُ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ عَلِمَ اَنْ لَّنْ تُحْصُوْهُ فَتَابَ عَلَيْكُمْ فَاقْرَءُوْا مَا تَيَسَّرَ مِنَ الْقُرْاٰنِ عَلِمَ اَنْ سَيَكُوْنُ مِنْكُمْ مَّرْضٰى وَاٰخَرُوْنَ يَضْرِبُوْنَ فِي الْاَرْضِ يَبْتَغُوْنَ مِنْ فَضْلِ اللّٰهِ وَاٰخَرُوْنَ يُقَاتِلُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَاقْرَءُوْا مَا تَيَسَّرَ مِنْهُ وَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ وَاَقْرِضُوا اللّٰهَ قَرْضًا حَسَنًا وَمَا تُقَدِّمُوْا لِاَنْفُسِكُمْ مِّنْ خَيْرٍ تَجِدُوْهُ عِنْدَ اللّٰهِ هُوَ خَيْرًا وَّاَعْظَمَ اَجْرًا وَاسْتَغْفِرُوا اللّٰهَ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ۔

بے شک اس کا وعدہ ضرور ہو کر رہے گا یہ (تمام مضمون) ایک (بلیغ) نصیحت ہے سو جس کا جی چاہئے اپنے پروردگار کی طرف رجوع اختیار کرے۔ آپ کے رب کو معلوم ہے کہ آپ اور آپ کے ساتھ والوں میں بعضے آدمی (کبھی) دو تہائی رات کو قریب اور (کبھی) تہائی رات (نماز میں) کھڑے ہوتے ہیں اور رات اور دن کا پورا اندازہ اللہ ہی کر سکتا ہے اس کو معلوم ہے کہ تم اس (تقدیر وقت) کو ضبط نہیں کر سکتے تو اس نے تمہارے حال پر عنایت کی سو (اب) تم لوگ جتنا قران آسانی سے پڑھا جا سکے پڑھ لیا کرو۔ اس کو معلوم ہے کہ بعضے تلاش معاش کیلئے ملک میں سفر کریں گے اور بعضے اللہ کی راہ میں جہاد کرینگے۔ (اس لئے بھی اس حکم کو منسوخ کر دیا) سو (اس لئے بھی تم کو اجازت ہے کہ اب) تم لوگ جتنا قرآن آسانی سے پڑھا جا سکے پڑھ لیا کرو اور نماز فرض کی پابندی رکھو اور زکوۃ دیتے رہو اور اللہ کو اچھی طرح (یعنی اخلاص سے) قرض اور جو نیک عمل اپنے لئے آگے (ذخیرہ آخرت بنا کر) بھیج دوگے۔ اس کو اللہ کے پاس پہنچ کر اس سے اچھا اور ثواب میں بڑا پاؤ گے اور اللہ سے گناہ معاف کراتے رہو بے شک اللہ غفور و رحیم ہے۔

**با موکل آیت**: یا اسرا فیل بحق ان ربك یعلم انك تقوم ادنی ........ تا آخر۔

**اسم الٰھی بلحاظ حروف آیت**: یا اللہ یا لطیف یا نافع یا تواب یا ولی یا دیان یا صبور یا یموت یا ھادی یا طاھر یا حیی یا ضامن یا جواد یا ظاھر یا غیاث یا رافع یا ذوالجلال والاکرام یا لطیف یا باقی یا علی یا کافی یا فتاح یا معز یا خبیر یا زکی یا سمیع یا یحیی۔

**آیت موکل**: یا خکقظغبغا یل

**آیت مذکورہ کے کل ابجد قمری**: ۲۹۱۲۸

**آیت مذکورہ کے کل ابجد قمری خالص**: ۵۵۹۵

**آیت مذکورہ کے کل اعداد ابجد شمسی**: ۱۰۱۲۱۳

**آیت مذکورہ کے کل اعداد ابجد شمسی خالص**: ۶۰۵۵

**کل اعداد مذکورہ ملفوظی آیت ابجد قمری**: ۴۱۶۶۹

**کل اعداد مذکورہ ملفوظی آیت ابجد قمری خالص**: ۶۲۸۹

**حروف آیت**: ا، ب، ج، د، ہ، و، ز، ح، ط، ی، ک، ل، م، ن، س، ع، ف، ص، ق، ر، ت، ث، خ، ذ، ض، ظ، غ

**کل تعداد حروف**: ۲۶۸ **خالص حروف**: ۲۷

**مقرر حروف**: ا(28) ب(3) ج(2) د(5) ہ(15) و(25) ز(1) ح(3) ط(1) ی(8) ک(8) ل(30) م(22) ن(27) س(7) ع(8) ف(9) ص(3) ق(10) ر(18) ت(13) ث(4) خ(7) ذ(1) ض(1) ظ(1) غ(2)

**حروف آتشی**: ا، ہ، ط، ف، م، ذ

**تعداد حروف آتشی**: ۶

**اعدا ابجد قمری حروف آتشی خالص**: ۸۳۵

**اعدا ابجد قمری حروف آتشی مجموعہ**: ۲۳۱۲

**اعدا ابجد شمسی حروف آتشی خالص**: ۱۷۸۰

**اعدا ابجد شمسی حروف آتشی مجموعہ**: ۲۸۶۰۷

**کل ابجد قمری ملفوظی خالص**: ۱۰۸۳

**کل ابجد قمری ملفوظی مجموعہ**: ۷۳۵۸

**حروف بادی**: ب، و، ی، ن، ص، ت، ض

**تعداد حروف بادی**: ۷

**اعداد ابجد قمری حروف بادی خالص :۱۳۵۸**
**اعداد ابجد قمری حروف بادی مجموعہ:۱۲۶۵۶**
**اعداد ابجد شمسی حروف بادی خالص :۲۷۱۵**
**اعداد ابجد شمسی حروف بادی مجموعہ:۳۹۶۰۲**
**اعداد ابجد قمری ملفوطی خالص :۱۴۳۴**
**اعداد ابجد قمری ملفوظی مجموعہ:۱۴۳۱۷**
**حروف آبی:** ج، ز، ك، س، ق، ث، ظ،
**تعداد حروف آبی:۷**
**اعداد ابجد قمری حروف آبی خالص :۱۵۹۰**
**اعداد ابجد قمری حروف آبی مجموعہ: ۲۶۹۳**
**اعداد ابجد شمسی حروف آبی خالص :۹۳۹**
**اعداد ابجد شمسی حروف آبی مجموعہ:۶۵۳۶**
**اعداد ابجد قمری آبی ملفوطی خالص:۱۸۶۵**
**اعداد ابجدقمری آبی ملفوظی مجموعہ:۶۴۷۷**
**حروف خاکی:** د،ہ،ل،ع،ر،خ،غ
**تعداحروف خاکی:۷**
**اعداد ابجد قمری حروف خاکی خالص :۱۹۱۲**
**اعداد ابجد قمری حروف خاکی مجموعہ:۱۱۳۰۴**
**اعداد ابجد شمسی حروف خاکی خالص:۷۲۱**
**اعداد ابجد شمسی حروف خاکی مجموعہ:۱۶۰۵۵**
**اعداد ابجد قمری ملفوطی خالص :۲۱۰۷**
**اعداد ابجد قمری ملفوظی مجموعہ:۱۳۳۱۷**
**حروف صوامت:** ا، ح، د، ر،س، ص، ط، ع، ك، ل، م، و، ہ
**تعداد حروف صوامت:۱۳**
**اعداد ابجد قمری حروف صوامت خالص :۵۳۳**
**اعداد ابجد قمری حروف صوامت مجموعہ:۷۰۹۶**
**اعداد ابجد شمسی حروف صوامت خالص :۳۵۶۵**
**اعداد ابجد شمسی حروف صوامت مجموعہ:۲۸۵۱۴**
**اعداد ابجد قمری ملفوطی خالص :۱۰۴۶**
**اعداد ابجد قمری ملفوظی مجموعہ:۱۵۲۴۶**
**حروف ناطقہ:** ب، ج، ز، غ، ی، ن، ف، ق، ت، ث، خ، ذ، ض، ظ
**تعداد حروف ناطقہ:۱۴**

**اعداد ابجد قمری حروف ناطقہ خالص :۵۱۵۲**
**اعداد ابجد قمری حروف ناطقہ مجموعہ:۲۱۹۶۹**
**اعداد ابجد شمسی حروف ناطقہ خالص :۲۴۹۰**
**اعداد ابجد شمسی حروف ناطقہ مجموعہ:۳۲۵۴۹**
**اعداد ابجد قمری ملفوطی خالص:۵۴۴۳**
**اعداد ابجد قمری ملفوظی مجموعہ:۲۶۴۲۳**
**حروف نورانی:** ا،ہ،ط،م،ی،ن، ص،ك، س، ق، ہ،ل،ع،ر
**تعداد حروف نورانی :۱۴**
**اعداد ابجد قمری حروف نورانی خالص :۶۹۳**
**اعداد ابجد قمری حروف نورانی مجموعہ:۹۳۵۶**
**اعداد ابجد شمسی حروف نورانی خالص :۴۶۵۷**
**اعداد ابجد قمری ملفوطی خالص :۱۲۹۶**
**اعداد ابجد قمری ملفوظی مجموعہ:۱۸۵۰۴**
**حروف ظلمانی:** خ،ذ، ب، و، ت، ض،ج، ز،ت، ظ، د،خ،غ
**تعداد حروف ظلمانی:۱۳**
**اعداد ابجد قمری حروف ظلمانی خالص :۵۰۰۲**
**اعداد ابجد قمری حروف ظلمانی مجموعہ:۱۹۷۰۹**
**اعداد ابجد شمسی حروف ظلمانی خالص :۱۳۹۸**
**اعداد ابجد شمسی حروف ظلمانی مجموعہ:۲۵۱۸۹**
**اعداد ابجد قمری ملفوطی خالص :۵۱۹۳**
**اعداد ابجد قمری ملفوظی مجموعہ:۲۲۱۲۳**

درجہ بالا آیت مبارکہ کی روحانیت سے مدد لینے کیلئے کل مجموعہ عدد قمری کا مربع بنائیں۔حصول اولاد کی نیت سے پُر کریں تو انشاء اللہ بہت جلد ایسی خواتین جو کہ رجعت اعمال یا دشمن کی جانب سے کی گئی بندش اولاد سے محفوظ رہینگے۔علاوہ ازیں اٹھرا جیسے مرض میں مبتلا خواتین بھی اس نقش کی برکت سے اولاد کی نعمت سے سرفراز ہوسکتی ہیں۔یاد رہے کہ مذکورہ آیت کا نقش آبی چال مربع بوقت شرف قمر پُر کیا جائے۔اگر کل مجموعہ عدد قمری میں عدد حصول مقصد **برائے اولاد نرینہ** وشوہر اور بیوی کا نام کے عدد بھی شامل کر دیئے جائیں تو اس نقش کی برکت اور اثر قابل دید ہوگا۔بعد از غسل مریضہ کو یہ نقش پہنایا جائے اور آیت مذکورہ روزانہ ایک سو دس بار پڑھنے کیلئے دی جائے انشاء اللہ بہت جلد اولاد جیسی نعمت سے مالا مال ہونگے۔ایسے افراد جو کہ اولاد نرینہ کے خواہشمند ہو ں، بخوشی اس عمل کو کر سکتے ہیں اور قدرت کا کرشمہ دیکھ سکتے ہیں۔

## خاتمہ کالا جادو

قارئین مکرم ماہنامہ تحفہ روحانیات میں ہر ماہ صفحہ اول پر شائع کیا جاتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ہمارے اعمال کی خرابی پر جادو اور جنات کو عذاب کی شکل میں مسلط فرمایا۔ ایسے افراد جو کہ دشمنوں کیجانب سے کیئے گئے جادو عمل شر کی وجہ سے کاروبار میں ناکام ہوں یا بیروزگار ہوں یا گھر میں لڑائی جھگڑا رہتا ہو بے برکتی ہو، یا امراض جسمانی و روحانی ہو، ڈراونے خواب آتے ہوں، رشتوں کی بندش ہو یا بندش اولاد ہو یا اولاد کی نافرمانی ہو یا اولاد کی خوشیاں نصیب نہ ہوتی ہوں۔ کالے جادو کی وجہ سے زندگی عذاب بن کر رہ گئی ہو تو ایسے تمام افراد مذکورہ آیت بعد نماز عشاء 41 بار ورد کریں اور بات کیئے بغیر سو جائیں۔ اگر آپ پر نظر بد یا کالے علم یا دیگر علم شر جادو کے اثرات ہونگے تو ابتدائی تین یوم میں تحقیق و تشخیص ہو جائیگی۔ اگر چاہتے ہیں کہ ان جادو کے اثرات ختم ہو جائیں تو آیت مذکورہ روزانہ 136 بار ورد کریں پہلے تین یوم پانی پر، دوسرے تین یوم زیتون کے تیل پر، تیسرے تین یوم آب زم زم پر اس طرح **پہلا پانی سات یوم** تک متاثرہ مقام دُکان یا مکان، فیکٹری یا کارخانہ پر چھڑکیں اور اہل خانہ اس پانی کا استعمال کریں۔ **دوسرے سات یوم** زیتون کا تیل تانبہ کے چراغ میں جلائیں اور مذکورہ آیت مبارکہ 41 بار تک بلا ناغہ ورد کرتے جائیں۔ **تیسرے سات یوم** آب زم زم تمام اہلخانہ استعمال کریں یاد رہے یہ سادہ پانی زیتون کا تیل اور آب زم زم سب سے پہلے تین تین یوم 136 بار آیت مذکورہ ورد کر چکے ہونگے۔ انشاء اللہ سخت سے سخت جادو نظر بد اس عمل کی برکت سے ختم ہو جائیگا۔

وہ افراد جو کہ عوام الناس کی روحانی خدمت انجام دے رہے ہیں اور کئی قسم کے عمل برائے خاتمہ جادو سحر استعمال کرنے کے بعد بھی اثر ظاہر نہیں ہو رہا ہے ایسے تمام افراد صرف ایک بار مذکورہ اشیاء پر آیت مبارکہ ورد کر کے اپنے پاس رکھ لیں اور متاثرہ افراد کو سات سات یوم بالترتیب دیں۔ آخر میں یعنی 21 ویں روز آیت مذکورہ کا نقش بحساب ابجد قمری مربع آتشی تمام اہلخانہ کو پاس رکھنے کیلئے دیں۔ بہتر ہے کہ متاثرہ عمارت مکان یا دُکان، فیکٹری یا کارخانہ میں آیت مذکورہ کا نقش یا سورۃ مزمل کا فریم آویزہ کریں۔

**انشاء اللہ حاسدوں اور جادوگروں سے ایسی جگہ محفوظ رہیگی جہاں پر اس آیت مبارکہ کا نقش یا سورۃ مزمل آویزہ ہوگی۔**

## تسخیر محبت و نکاح

عموماً بندہ احقر کے پاس ایسے صاحب علم جو کہ بغیر کسی لالچ کے دُکھی انسانیت کی روحانی مدد کرنا چاہتے ہیں یا ذاکرین حضرات کہ تسخیر نہ ہونے کے سبب ذکر اہل بیت مجالس میں کرنے سے قاصر ہیں یا ایسے مکرم حضرات جو کہ بڑی یا چھوٹی مجلس کو اپنے لیے مسخر کرنا چاہتے ہیں آیت مذکورہ کی روحانی قوت سے مدد لے سکتے ہیں۔ اگر با آسانی نظرات سیارگان قمر زہرہ تسدیس تثلیث یا زہرہ مشتری یا شرف قمر یا شرف زہرہ میسر آجائے یا تسدیس تثلیث یا قران زہرہ مشتری مل جائے تو آیت مذکورہ کا نقش ابجد قمری مربع آبی سکہ یا چاندی پر پُر کریں نقش کے اطراف **یا رحمن یا رحیم یا ودود یا بدوح** تحریر کریں لیکن ایک بات ذہن میں رکھیں کہ نقش تیار کردہ تختی پر لوہے کی قلم سے کندہ نہ کیا جائے اگر قلم چاندی کا ہو تو تاثیر جلد ظاہر ہوگی۔

نقش کی دوسری جانب جس نظر میں لوح کی تیار کی ہے ستاروں کے طلسمات لازمی کندہ کریں۔ بخورات ضرور استعمال کریں آیت مذکورہ کا ورد 60 بار کریں۔ یہ نایاب لوح جس شخص کے پاس بھی ہوگی درج بالا مقاصد میں سو فیصد کامیابی حاصل ہوگی۔ اگر خدانخواستہ لوح تیار کرنے کے بعد اس کے اثرات ظاہر نہ ہوں یا محسوس نہ ہو رہے ہوں تو یقیناً عمل کی پڑتال میں کوئی کمی کوتاہی رہ گئی ہوگی۔ بہتر ہے کہ خوب اچھی طرح قبل از وقت اپنا ارف عمل پڑتال کرلیں۔ تاکہ محنت ضائع نہ ہو ایسے افراد جو کہ یہ لوح خود تیار نہ کرسکیں ادارہ سے رابطہ کرسکتے ہیں۔ کیونکہ اللہ کے کلام میں کسی قسم کا شک وشبہ نہیں کیا جاسکتا۔ ہم میں غلطی یا کوتاہی ہوسکتی ہے۔ اپنی غلطی کو درست کرلیں تو یقیناً فائدہ ہوگا۔

## تسخیر جنات وارواح

ایسے افراد جو کہ جنات وارواح کی تسخیر کا شوق رکھتے ہوں انہیں ناکامی کی وجہ سے ہمت اور حوصلہ ہار چکے ہوں ذیل کے عمل کو آزمائیں۔ جنات کی تسخیر کیلئے آیت مذکورہ 210 بار بعد نماز عشاء تنہا کمرے میں آداب اور لوازمات کے ساتھ ورد کریں۔ یاد رہے کہ اول تا آخر یوم سیاہ لباس زیب تن کریں اچھی قسم کی خوشبویات استعمال کریں کم کھائیں اور کم سوئیں۔ ان ایام میں ہر حلال شے کھا سکتے ہیں کوئی پرہیز نہیں بہتر ہے کہ رات میں اسی کمرہ میں سوئیں جس کمرہ میں آپ نے وظیفہ شروع کیا ہے۔ مدت عمل سات یوم ہے۔ پہلے ہفتہ کامیابی نہ ہو تو مسلسل تین ہفتہ اس عمل کو دہرائیں۔

# قسط 21 جنات کی روحانی واردات

تحریر:۔ ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ

محترم قارئین کرام! گذشتہ ماہ ماہنامہ تحفہ روحانیات اوج زحل کا خاص ایڈیشن شائع کیا گیا۔ یہ خاص وقت کیونکہ تقریباً تیس سال بعد آتا ہے۔ اس اہمیت کے پیش نظر چند مضامین صفحات کی کمی کی وجہ سے ماہنامہ میں شائع نہ کئے گئے۔ جن میں آپ کا پسندیدہ خاص مضمون روحانی واردات بھی شامل ہے۔ گذشتہ سلسلہ کو مزید بڑھاتے ہوئے ہمزاد سے متعلقہ دیگر اہم واقعات جو کہ ہمزاد کی تسخیر اور مشاہدات کے نتیجہ میں پیش آئے۔ مختصر طور پر قارئین کرام کی خدمت میں پیش کرتے ہیں۔

چند برس قبل ایک قریبی دوست نے پریشانی کی حالت میں بتایا کہ اُن کے ماموں جو کہ ایئر فورس سے ریٹائرڈ ہیں، کراچی کے ایک پوش علاقہ میں رہتے ہیں۔ عجیب وغریب کیفیات کا شکار ہیں انہوں نے تین سے چار بار بلند عمارت سے کود کر جان دینے کی کوشش کی۔ اس کے علاوہ اپنی ذاتی پستول سے بھی خودکشی کی کوشش کی لیکن اتفاقاً موقع پر اہلخانہ پہنچ گئے اس طرح بڑا حادثہ رونما ہونے سے رہ گیا۔ بندہ احقر نے نام معہ والدہ معلوم کرنے کے بعد مراقبہ سے دیگر معلومات حاصل کی اور اُن دوست کو بتایا کہ آپ کے ماموں پر ایک روح مسلط ہے، یہ بہت ہی اپنی نوعیت کا عجیب واقعہ ہے جس کی تفصیل میں بعد میں بتاؤں گا۔ آئندہ روز وہ دوست پھر بہت پریشانی کی حالت میں آئے کہنے لگے کہ آج تو میرے ماموں کی طبیعت انتہائی خراب ہے یہاں تک کہ اُن کو چار پانچ لوگوں نے پکڑ کر باندھنا ہوا ہے۔ اُن کی یہ خراب حالت گذشتہ کئی ماہ سے ہے بڑے سے بڑے ڈاکٹروں اور روحانی معالجین کو بھی دکھایا لیکن ذرہ برابر بھی اُن کی صحت میں فرق نہ آیا صحت بدستور خراب ہوتی جارہی ہے۔

بندہ احقر نے اُن کو بتایا کہ محترم گذشتہ رمضان آپ کے عزیز ماموں قبرستان میں رات تقریباً تین سے چار کے قریب گزرے کسی مسجد میں داخل ہوئے واپسی پر اُن کی ٹھوکر ایک قبر سے لگی اور وہ گرے۔ صبح جب نیند سے بیدار ہوئے تو اُنکی حالت خراب تھی وہ ایسی کشمکش میں تھے کہ کسی کو بتا بھی نہیں سکتے تھے۔ ان کی کیفیت دن بدن خراب ہوتی جارہی ہے۔ دراصل بات یہ ہے کہ جب وہ قبرستان سے واپسی پر گزر رہے تھے جس قبر سے اُن کی ٹھوکر لگی وہ بندہ احقر ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب کا ہم نام تھا جو تاریخ وفات اُس شخص کی تھی وہی بندہ احقر کی تاریخ پیدائش ہے۔ اس مرحوم نے کسی لڑکی کے عشق میں مبتلا ہو کر خودکشی کی، پیٹ میں گولی ماری اُس وقت سے اُس کی روح بے چین ہے اور ہمزاد اس بے چینی کے عالم میں مصیبت، پریشانی کے دور سے گزر رہا ہے۔ وہ بندہ احقر سے کسی طرح رابطہ کرنا چاہتا تھا جس کیلئے اُس نے آپ کے ماموں کو چُنا، آپ کے ماموں کی معرفت مجھ سے رابطہ ہوا۔ مزید تصدیق کیلئے جو کوائف آپ کو بتائے گئے آپ اپنے عزیز رشتہ دار جو کہ کراچی میں مقیم ہیں اِن واقعات کی درستگی بارے تصدیق کر سکتے ہیں کہ آیا ایسا واقعہ ہوا یا نہیں؟

دو روز بعد وہ دوست آپس آئے، کہا کہ آپ نے جو کچھ بتایا تھا حرف بہ حرف معاملہ ویسا ہی ہے۔ کراچی میں مقیم میرے عزیز اُسی قبرستان میں میرے ماموں کو لے کر گئے، پھر اُس قبرستان کی نشاندہی کی اور جو آپ نے اپنی تاریخ پیدائش بتائی۔ اُس قبر پر لگے کتبہ پر صاحب قبر کی وہی تاریخ وفات درج ہے نام بھی آپ کے نام سے مطابقت رکھتا ہے دیگر بات یہ ہے کہ ماموں جان بتاتے ہیں کہ میں اُس روز اپنے بیٹے کی سحری کیلئے قبرستان کی مسجد میں جا رہا تھا جو کہ حالت اعتکاف میں تھا۔ اندھیرا ہونے کی وجہ سے مجھے اندازا نہ ہوا اور بالکل میں اِسی قبر سے ٹھوکر کھا کر گرا۔ اُس کے بعد سے میری حالت مسلسل خراب ہے کچھ سمجھ میں نہیں آتا کہ کیا کروں ہر وقت یہی دل چاہتا ہے کہ خود کو مارلوں۔ اِسی وجہ سے کئی بار بلند عمارت سے کودنے کی کوشش کی یا اپنے آپ کو ختم کرنے کیلئے اپنے ہی پستول سے خود کو اُڑانا چاہا۔

اُس دوست نے بتایا کہ ماموں جان سخت اذیت میں مبتلا ہیں اور اِسی وجہ سے انتہائی پریشان ہیں بندہ احقر کو اتفاقاً کسی ضروری کام کے سلسلہ میں کراچی جانا تھا اِسی بہانے وہ دوست بھی ہمراہ ہولیا۔ موقع پر جا کر قبرستان میں اُس جگہ گئے قبر پر لگی نام کی تختی اور تاریخ وفات بالکل وہی تھی جو کہ بندہ احقر نے بتائی۔ مزید برآں کہ اُس وقت ہمارے ہمراہ اُس مریض کا کوئی رشتہ دار نہ تھا۔ بندہ احقر سورۃ مزمل کی برکت اور طفیل کے سبب اُس دوست کو خود ہی اِس قبر پر لے لیا جہاں یہ حادثہ رونما ہوا تھا۔

صاحب قبر کیلئے فاتحہ پڑھی اور مریض سے ملاقات کی۔ وہ مریض بظاہر صحت مند نظر آتا تھا ایئر فورس میں کیپٹن رہ چکے تھے یہی وجہ ہے کہ بہتر سے بہتر ڈاکٹر کو بھی دکھایا گیا تھا۔ بندہ احقر نے کراچی میں ایک ہفتہ قیام کرنا تھا سائلین کا ہروقت ہجوم رہتا جس وجہ سے زیادہ تھکن کا احساس رہتا اُسی روز رات کو حاضری ارواح کا عمل کیا گیا۔ جس کا طریقہ پہلے بھی قارئین کرام کی خدمت میں عرض کر چکا ہوں بعد نماز عشاء بالکل اندھیرے کمرے میں بہترین قسم کی خوشبو جات سے کمرے کو معطر کریں۔ سفید چادر بچھائی جائے سورۃ مزمل کا ورد 41 بار کریں۔ بعض اوقات 21 بار بھی ورد کیا جاسکتا ہے۔ سورۃ قدر کی آیت کا پہلا حصہ فِيهَا بِإِذْنِ رَبِّهِمْ ۚ مِنْ كُلِّ أَمْرٍ ۝ سَلَامٌ ۔ 108 بار ورد کریں اور آسمان پر پھونک دیں۔ کچھ دیر بعد ارواح کا نزول ہوگا اسی طرح وہ روح حاضر ہوئی اپنی پریشانی اور مشکل بارے بتایا کہ میں نے جذبات میں آکر انتہائی غلط قدم اٹھایا اور اللہ کی ناراضگی مول لی اُس وقت سے اب تک اسی عذاب میں مبتلا ہوں۔ ایک لڑکی کے عشق میں میں نے اپنی جان دے دی کیونکہ اُس لڑکی کے بھائی میرے ساتھ اُس کی شادی کرنے پر آمادہ نہ تھے اس وجہ سے مجھے سخت مایوسی ہوئی اور شدید جذباتی کیفیت میں، میں نے خودکشی کی، خودکشی اسلام میں حرام ہے۔ جس کی سزا مجھے اُس روز سے اب تک مل رہی ہے۔ ہر پل ایک عذاب میں مبتلا ہوں میرے اہلخانہ بھی میرے اس ناقابل معافی جرم کی وجہ سے میری بخشش کیلئے کچھ خاص اہتمام نہ کرسکے آپ سے گزارش ہے کہ اُن تک میری یہ بات پہنچا دیں اور میری بخشش کیلئے اِن سے خاص دعائیں کروائیں کیونکہ دعا اور ثواب کا سلسلہ مرنے کے بعد بند ہو چکا ہے۔ بندہ احقر نے اُس کو یقین دہانی کروائی کہ تمہارے اہل خانہ سے بات کی جائیگی اور ان کو ضرور اس کیفیت بارے مطلع کیا جائیگا لیکن تم فوری طور پر اس مخص کے جسم و روح کو چھوڑ دو جب ہی کچھ کیا جاسکتا ہے۔

وہ روح مان گئی اور کچھ گفتگو کے بعد اُس نے اجازت چاہی کہ میرا وقت ختم ہو چکا ہے مجھے واپس بلایا جارہا ہے۔

بندہ احقر نے آئندہ صبح اُس مریض اور صاحب قبر کے لواحقین کو بلا کر تمام حالات واقعات سے آگاہ کیا۔ صاحب قبر کی لواحقین نے اس بات کا اظہار کیا کہ آپ نے جو کچھ فرمایا وہ بالکل درست ہے ہمیں اُس کی اس حرکت پر انتہائی افسوس اور غصہ تھا لیکن دوسری بات یہ بھی ہے کہ ہم کوئی دین دار لوگ نہیں جو بعد میں بھی اپنے مرحومین کیلئے فاتحہ اور نیاز کا بندوست کرتے رہیں آپ نے ہدایت کی لہذا آپ کا حکم سر آنکھوں پر اس کے علاوہ مریض کے اہلخانہ کو بھی مرحوم کی روح کی بخشش کیلئے خاص ہدایت کی گئی۔ کچھ عرصہ بعد حالت خواب میں اُس مرحوم سے دوبارہ ملاقات ہوئی جس نے بتایا کہ اب میں پہلے سے بہتر ہوں، اُس عذاب سے میری جان بخشی ہو چکی ہے اور بہت حد تک اُس عذاب میں میرے لیے کمی آچکی ہے۔

محترم قارئین عمل کوئی بھی ہو اُس کو کرنے سے پہلے خوب سوچ سمجھ لینا چاہیے تاکہ غلطی کا امکان کم سے کم ہو۔ ایک بار پھر کہوں گا کہ قرآنی روحانی اعمال میں کامیابی کیلئے ضروری ہے کہ روحانی قوت بہت زیادہ موجود ہو یعنی جس شخص کا روحانی قد جتنا بلند ہوگا کوئی بھی روحانی عمل اُس کیلئے اتنا ہی آسان ہوگا۔ ایک بات ذہن میں رکھیں کہ قرآن میں کسی بھی قسم کے شک وشبہ کی گنجائش نہیں ہمارے کرنے میں کوئی غلطی کوتاہی ہوسکتی ہے پہلے اپنی کمی کوتاہی کو دور کریں اور اگر پھر بھی ناکامی ہو تو ایک بار پھر نظر ثانی کرلیں۔ ہمزاد کی تسخیر کے خواہش مند حضرات کو ضروری ہے کہ کم وبیش چھ ماہ تک تسخیر ہمزاد سے متعلقہ ضروری مشقیں کریں۔ جو لوگ کمزور روحانی قوت رکھتے ہیں ضروری ہے کہ پہلے کسی قابل استاد کی نگرانی میں اپنی قوتوں میں اضافہ کیا جائے۔ کچھ ایسے بھی دوست ملے ہیں جو کہ تسخیر ہمزاد کے سلسلہ میں اتنے جلد باز ہوتے ہیں کہ کہیں بھی کوئی ہمزاد کی تسخیر کا عمل پڑھتے ہیں تو بس سمجھ بیٹھتے ہیں کہ تین یا سات دن کی محنت میں وہ اپنا ہمزاد مسخر کرلیں گے۔ درحقیقت تین یا چار دن کی محنت اُن لوگوں کیلئے ہے جنہوں نے برس ہا برس روحانی استادوں کی خدمت کی اُسی دوران اپنے روحانی قد کو بلند کیا۔ روحانیت کے متعلقہ وظائف و اوراد، چلہ کشی قواعد و ضوابط کے پابند ہوئے اُن کو کسی بھی وظیفہ کے بارے میں معمولی معلومات کو بار بار پوچھنے کی ضرورت نہیں رہتی کیونکہ اُس سے قبل چھوٹے چھوٹے وظائف اوراد یا تسخیر چلہ کشی کے ذریعے وہ علم روحانیت کے معاملات سے بخوبی واقف ہوتے ہیں۔ کسی بھی کام میں جلد بازی نقصان کا باعث بنتی ہے لہذا روحانی میدان میں کامل ایمان اور صبر و تحمل کی بھی انتہائی ضرورت ہوتی ہے۔

وہ لوگ جو کہ روحانی میدان میں کچھ کرنے کی خواہش رکھتے ہیں انہیں چاہیے کہ پہلے کسی قابل استاد کی شاگردی اختیار کریں لیکن سب سے بڑا مسئلہ یہ ہے کہ جس کو تھوڑا بہت روحانیت بارے آشنائی ہو جاتی ہے وہ اس میدان میں اپنے آپ کو حرف آخر سمجھتا ہے۔ لہذا درست رہنما کا میسر آنا کسی نعمت سے کم نہیں۔ دنیا میں انتہائی نیک مخلص اور روحانی قوت اور انسان موجود ہیں لیکن تلاش سے خدا بھی مل جاتا ہے۔ مایوس اور ناکامی کو قریب نہ آنے دیں۔ کامیابی آپ کا مقدر ہے۔

# قسط نمبر 1
# شواھد فلکیہ آثار و اسرار

تحریر:۔ ماسٹر شوکت علی بروہی (جھنگ شاہی ٹھٹھہ سندھ)

وہ انسان غالباً دنیا کا پہلا منجم تھا جس نے سوچا ہوگا کہ ستارے کیوں حرکت کرتے ہیں؟ چاند کیوں شکلیں بدلتا ہے اور سورج کیوں ہر روز صبح ایک طرف سے نکل کر شام کو دوسری طرف ڈوب جاتا ہے؟ جب اُس نے مزید سوچ بچار کیا ہوگا اور اپنے ہم خیال دوستوں سے تبادلہ خیال کیا ہوگا تو نتیجتاً ایک ایسے علم نے جنم لیا جسے آج ہم آسٹرانومی یا آسٹرالوجی کہتے ہیں اس لئے ہم بڑے ذوق وشوق سے کہہ سکتے ہیں کہ علم نجوم دنیا کا قدیم ترین علم ہے۔

قدیمی انسان کے ذہن کے مطابق سورج سے وقت کا اندازہ وجود میں آیا پھر انسان نے سورج کو خصوص اس لئے دیوتا کا درجہ دیا ہوگا کہ اس کی حرارت سے کائنات کی بقاء ہے۔ اس کے بعد سورج اور چاند گرہن کے پُر اسرار واقعات پر انسان حیران ہوا ہوگا بلکہ خوفزدہ ہوا ہوگا اُن کے کم علمی اور پر اسرار واقعات کے سبب توہمات اور قیاسیات نے بھی جنم لیا ہوگا اور اپنی ذہنی بساط کے مطابق زمین کے مختلف تحقیقی مقالے پیش کیے گئے ہونگے۔ کچھ نے کہا زمین چپٹی ہے اور کچھ نے کہا کہ زمین چوڑی چپٹی ہے اور بارہ بہت بڑے ستونوں پر کھڑی ہے اور رات کے وقت سورج انہی ستونوں کے نیچے سے گزر کر دوسری طرف جا پہنچتا ہے۔

قدیم ہندوؤں میں یہ مضبوط عقیدہ تھا کہ زمین چار بڑے ہاتھیوں نے اٹھا رکھی ہے اور یہ ہاتھی ایک بہت بڑے کچوے کی پیٹھ پر کھڑے ہیں اور یہ کچھوا ایک لامحدود سمندر میں تیر رہا ہے۔ یہ توہمات اور قیاسات اس کی دلیل ہیں کہ آسٹرانومی کے متعلق علم جفر سے شروع ہوا۔ اس لئے کہ ان عظیم انسانوں کی غلطیوں کو نظرانداز کرنا زمانہ جدید کے ماہر علم وفن کیلئے بہترین وضع داری کا ثبوت ہوگا۔ موجودہ دور میں دوسرے علوم کی طرح آسٹرانومی اور آسٹرالوجی بھی مسلسل ترقی کی راہ پر گامزن ہے۔ نئے نئے انکشاف اور ان کے مستند نتائج سے نہ صرف انسان متاثر ہوا بلکہ اس کے اعتماد میں اضافہ ہوا ہے اور اس جستجو اور تحقیق میں جو سرگرمی پیدا ہوئی اس سے پہلے نہ تھی۔ موجودہ زمانے میں علم نجوم کی بہترین ترقی کے باوجود ہم تین ہزار سال قبل چین اور چین کے رہنے والوں کے احسان مند ہیں جن کی شب و روز کی محنت جستجو اور مفید تحقیق سے آج کا انسان بھرپور طریقے سے مستفید ہو رہا ہے۔

غالباً چینی دنیا کی پہلی قوم تھی جس نے آسمان کا وسیع مشاہدہ کیا۔ یہ واحد قوم تھی جس نے 365 دن کا سال اپنایا۔ حیران کن بات یہ ہے کہ وہ پہلے سے ہی بتا سکتے تھے کہ گرہن کب ہونگے۔ حالانکہ وہ گرہن کی اصل وجوہات سے لاعلم تھے انکا خیال تھا کہ ایک بہت بری بلا ڈریگون سورج کو کھانا شروع کر دیتی ہے اس لئے وہ سورج گرہن کے وقت اکھٹے ہو کر شور وغل مچاتے تاکہ وہ خوفزدہ ہو کر سورج چھوڑ کر بھاگ جائے۔ انہوں نے اپنی تحریروں میں ستاروں کا بھی ذکر کیا ہے۔ ہم مصریوں کی خدمات کو خراج تحسین پیش کرنا انسانی فرض ہے زمانہ قدیم میں زمین کو پہلے چپٹی پھر گول مانا گیا۔

بیطلموس کے زمانے تک زمین کو کائنات کو مرکز مانا جاتا تھا اور یہ تسلیم کیا جاتا تھا کہ آسمان اور ستارے زمین کے گرد گھومتے تھے۔ یونانیوں کے شاندار مشاہدہ سے انہوں نے معلوم کر لیا تھا کہ کچھ روشن ستارے نقطوں میں حرکت کرتے ہیں اور اُن کے نظام شمسی میں زمین مرکز تھی اور اُس کے گرد گھومنے والے چاند سورج اور سیارے تھے۔ لیکن آسمانی مشاہدوں کے دوران وہ سیارے مغرب سے مشرق کی طرف سفر کرتے تھے۔ مغرب سے مشرق کی طرف حرکت کرنا شروع کر دیتے۔ سیاروں کی یہ رجعی حرکت اُن کیلئے مشکلات پیدا کر دیتی ہیں۔ کوپرلیکس جو 1473ء میں پیدا ہوا تھا اُس نے رائے قائم کی کہ نظام شمسی کا مرکز سورج ہے نظام شمسی کا مطالعہ 1533ء میں کیا اور مذکورہ بالا رائے قائم کر لی تھی اس ابر کی دلیلیں ایک کتاب Revolutionibus لکھی لیکن رومن پادریوں کی مخالفت سے ڈر کر یہ کتاب 1543ء میں کوپرلیکس کی وفات کے بعد چھائی گئی۔ اس کے خیال کے مطابق نظام شمسی کا مرکز سورج ہے اور زمین خود ایک سیارہ ہے۔ زہرہ بھی چھوٹا سیارہ ہے۔ یہ چاند یا قمر کے نزدیک نظر آتا ہے۔ اس کا سال 225 دن یا ساڑھے سات مہینے ہوتا۔ یہ بالکل چاند کی طرح بڑھتا گھٹتا رہتا ہے۔ یعنی کبھی ہلال، کبھی ربع، کبھی نصف اور کبھی بدر دکھائی دیتا ہے۔ مریخ چوتھا سیارہ ہے۔ بڑے سیاروں میں پہلا بڑا سیارہ ہے۔ یونانی اُسے جنگ کا

دیوتا کہتے ہیں۔اس کا رنگ سرخی مائل اور آتشی ہوتا ہے۔مریخ کا مقام بہت اچھی جگہ ہوتا ہے کہ دن کے وقت نظر بھی آجاتا ہے۔مریخ کا دن چالیس گھنٹے کا ہوتا ہے اور گردش کے دن 687 ہوتے ہیں۔ہمارے دو سال کے برابر ہوتا ہے۔یہ سورج سے 14 کروڑ میل کے فاصلے پر ہے اس کی رفتار 14 میل فی سیکنڈ ہے مریخ سے آگے اور کئی سیاروں کے گروہ ہیں۔ان سیاروں میں جو سورج کے قریب ہیں ان کی گردش 6 سال میں ختم ہوتی ہے۔ننھے سیاروں میں بیلاس جس کا قطر 600 میل ہے۔ویسٹا کا قطر 300 میل ہے۔
نظام شمسی میں مشتری سب سے بڑا ہے اس کا قطر 88 ہزار میل ہے۔زمین سے گیارہ گناہ زیادہ ہے اس پر گھنے بادل اکثر چھائے رہتے ہیں۔یہ اکیلا نہیں ہے بلکہ اس کے گرد چار پانچ چاند گھومتے ہیں اور مزید چاند بھی دریافت کر لئے گئے ہیں۔مشتری کا دن چھوٹا ہوتا ہے اس کا سال زمین کے بارہ سال کے برابر ہے۔انسان کی عمر زمین پر اگر 37 سال ہے وہ مشتری میں 3 سال ہوگی۔دیومنت زحل مشتری کا بھائی ہے۔ان کا درمیانی فاصلہ پانچ گنا ہے۔دونوں میں قدرتی مشابہت ہے۔اس کے اردگرد گہرے اور گھنے بادل چھائے جاتے ہیں۔زحل کی رفتار فی سیکنڈ 5 میل ہے۔اس کا سال مشتری کے 30 سال ہیں۔یہ بہت طویل ہے جس آدمی کی عمر زمین پر 60 سال ہوتی ہے۔وہ زحل میں 2 برس کا ہو گا۔اس کے خاندان کے دائرے میں آٹھ چاند اور تین روشن حلقے گردش کرتے ہیں۔سب سے دور زحل ہے جو چاند سے بیس لاکھ میل کے فاصلے پر گردش کرتا ہے۔جسامت کے لحاظ سے مریخ کے برابر ہے۔
زحل اور یورانس کا فاصلہ زحل اور مشتری کے درمیانی فاصلے سے دوگنا اور سورج اور زمین کا درمیانی فاصلہ دس گناہ ہے۔یورانس سورج کی کشش ثقل کا حلقہ بگوش ہے اور 4 میل فی سیکنڈ گردش کرتا ہے۔زمین پر 84 سال اس کے ایک سال کے برابر ہوتے ہیں۔یورانس اور نیپچون کے دائروں کے درمیان 90 کروڑ میل کا درمیانی فاصلہ ہے۔اس کی رفتار 3 میل فی سیکنڈ ہے اس کا ایک سال 1650 سالوں میں ختم ہوتا ہے۔نیپچون شمس سے دوری کی وجہ سے چھوٹا نظر آتا ہے مگر یورانس سے بڑا ہے۔اگر ہم نظام شمسی کے تمام سیاروں کی جسامتیں خیالی مان لیں تب ہی ہم انہیں اچھی طرح سمجھ سکتے ہیں۔اب سمجھنا یہ ہے کہ ستارے کتنے ہیں۔ان کو شمار کرنا بعید از قیاس ہے ہیئت دانوں نے اُن کا شمار 6 کروڑ روشن آسمانی اجسام میں کیا ہے۔ان میں بعض سورج کے برابر ہیں اور بعض زیادہ بڑے اور بہت چھوٹے ہیں۔اس لئے ان کی دوری کی پیائش کرنا ناممکن ہے۔آج تک صرف سو یا سو سے کچھ زیادہ ستاروں کی دوری دریافت ہوئی ہے کیونکہ ان کیلئے خط پیائش یا بنیادی لائن دستیاب نہیں ہو سکی لیکن ابھی تک سائنسدانوں نے ہمت نہیں ہاری۔وہ مسلسل کوشاں ہیں اگر چہ اُن کی روشنی کی رفتار بے حد تیز ہے۔گھڑی کے دو دفعہ ٹک ٹک کرنے میں جو عرصہ گزرتا ہے اس دیر میں عطارد 35 میل اور سورج 300 میل سفر کر جاتے ہیں اور روشنی اتنی دیر میں ایک لاکھ 80 ہزار میل دور جاتی ہے۔ان ستاروں کا ذکر اتنا طویل ہے کہ اُن کے لئے کتابوں کی ضرورت ہے۔بہرکیف یہ ماننا پڑیگا کہ آج بھی یہ بتانا مشکل ہے کہتے ہیں سابقہ سائنسدان، ہیئت دان اور فلاسفر ستارہ شناس تھے۔ان کی کھوج میں مگن لگے رہے۔آج کل ہیئت دان اور سائنسدان انسان پر تقدیر اور کردار پر ستاروں کے اثرات کا مطالعہ کر رہے ہیں۔
سیاروں کے اپنے اپنے قمر یعنی چاند ہوتے ہیں جیسے کہ مشتری کے 12 اور زحل کے 9 چاند ہیں اور زمین کا صرف ایک چاند ہے جسے قمر بھی کہتے ہیں۔قمر زمین کے گرد چکر لگاتا ہے کوپرلیکس کا یہ اصول آج بھی مانا جاتا ہے کہ زمین اپنے محور کے گرد گھومتی ہے اور یہ محور ہمیشہ ایک سمت پر رہتا ہے اور اُس کی دوسری حرکت دوری ہے۔یعنی سورج کے گرد ایک سال میں ایک چکر کاٹتی ہے بالکل زمین کی طرح سیارے بھی اپنے محوروں پر گھومنے کے ساتھ ساتھ سورج کے گرد چکر لگاتے ہیں۔مندرجہ بالا معلومات کو آپ تک پہنچانے کا مقصد مندرجہ ذیل نتیجے تک پہنچنا ہے کہ ان سیاروں عطارد، زہرہ، مریخ، مشتری اور زحل کی طرح زمین بھی ایک سیارہ ہے کوپرلیکس کے زمانے میں یورانس، نیپچون اور پلوٹو دریافت نہ ہوئے تھے۔زمین اپنے محور پر گھومنے کے ساتھ ساتھ سورج کے گرد بھی چکر لگاتے ہیں۔
کوپرلیکس کے اصول کے مطابق جسے آج بھی تسلیم کیا جاتا ہے۔نظام شمسی کا مرکز سورج ہے اور زمین خود سیارہ ہے اور کوپرلیکس نے سیاروں کی ترتیب کچھ یوں کی ہے کہ زمین کے بالترتیب عطارد، زہرہ، زمین، مریخ مشتری اور زحل کو پرلیکس نے چاند کو اہمیت ہیں، چکر کاٹتے ہیں۔جن سیاروں کے قمر معلوم ہوئے ہیں۔مشتری کے 12 زحل کے 9 زمین کا ایک قمر ہے۔مندرجہ بالا نتائج حاصل کرنے کے بعد ایک اہم نکتے پر پہنچتے ہیں کہ صدیوں سے ماہر اہل فن نے سیاروں کے بروج گئے ہیں۔جیسے مریخ کا برج حمل زہرہ کا برج ثور، میزان شمس کا اسد اور قمر کا سرطان وغیرہ وغیرہ حیران کن بات یہ ہے کہ زمین جو دوسرے سیاروں کی طرح خود بھی ایک سیارہ ہے وہ تمام قواعد وضوابط جو دوسرے سیاروں پر لاگو ہوتے ہیں۔زمین پر بھی لاگو ہوتے ہیں ہر علم وفن نے کسی بھی برج کا مالک نہیں بنایا ہے۔اسے ہم سیارہ زمین کے ساتھ ناانصافی سمجھیں کہ سیارہ ان پر بھی لاگو ہوتے ہیں۔

# ستاروں کی چال اور وظیفے کا کمال

## شمس تسدیس زحل

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بدھ | 03 | 08:53 تا 09:47 | 11:34 تا 12:27 | جنوب | 22:15 تا 23:21 | شمال مغرب |

### خاتمہ روزگار بندش

(**مقصد عمل**) ستاروں کی اس نظر کے تحت روزگار کی بندش ختم کرنے اور اپنی جائز خواہشات کی تکمیل کیلئے عمل کیا جاسکتا ہے۔

(**عمل**) آج کے اس عمل میں اسم اعظم **یا باسط** 720 بار کریں اگر نقش بنانے کے فن سے واقف ہیں تو مثلث آبی کا نقش بنائیں عدد اسم **باسط** 72 ہیں۔ اسی اسم کے چاروں عناصر کے نقش بنائیں۔ نقش خاکی چال اپنے پاس رکھیں۔ باقی تینوں نقش اپنے اپنے عناصر میں استعمال کر لیں۔ جو لوگ نقش نہ بنا سکیں وہ اسم **باسط** 72 بار ورد کرنے کے بعد 72 عدد چھوہاروں پر دم کر دیں۔ روزانہ ایک چھوارہ لیں اور نہار منہ اس چھوارے پر 72 بار **یا باسط** پڑھ کر کھالیں۔ اپنے مقصد کی اور رزق روزی کی دعا کریں۔ ان چھوہاروں کی گٹھلی کو سنبھال کر رکھ لیں۔ چھوہارے ختم ہونے کے بعد روزانہ ان گٹھلیوں پر 72 بار **یا باسط** پڑھا جائے۔ ہر قسم کی بندش ختم ہونے ساتھ رزق روزی میں بے انتہا اضافہ ہوگا۔

## شمس تربیع مریخ

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اتوار | 07 | 07:02 تا 07:56 | 12:28 تا 13:23 | مشرق | 20:04 تا 21:12 | جنوب مغرب |

### غلبہ دشمن

(**مقصد عمل**) ستاروں کی اس نظر کے تحت آپ اپنے دشمنوں پر غلبہ حاصل کرنے کے لیے اور اُن کو زیر کرنے کے لیے کر سکتے ہیں۔

(**عمل**) 1 تسبیح استغفار کی اور 21 بار درود شریف + سورہ کوثر 80 بار + سورۃ الھب 80 بار + درود شریف پڑھنے سے پہلے 7 قبروں مٹی جمع کر لیں یہ تمام کچھ پڑھ کر اس مٹی کو دشمن کی طرف ہوا میں اُڑا دیں بعد میں 80 روپے کسی حق دار کو یا مسجد میں ڈال دیں۔ مگر یہ یاد رکھیں کہ یہ عمل ناجائز کرنے پر بہت بڑے اور نحس اثرات ڈالتا ہے بعض اوقات ناجائز کرنے والے کی ہلاکت بھی ہو جاتی ہے جہاں اشد ضرورت ہو وہیں کریں۔

## عطارد تثلیث مشتری

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ہفتہ | 06 | 07:56 تا 08:51 | 14:17 تا 15:12 | شمال | 21:12 تا 22:17 | مشرق |

### روزگار میں ترقی

(**مقصد عمل**) ایسے ملازم پیشہ افراد جو کہ ترقی کے خواہاں ہوں اور کسی بھی صورت کوئی امید نظر نہ آتی ہو آج کے اس عمل سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں

(**عمل**) دیئے گئے وقت میں **یا رافع** کا ورد 4000 بار پڑھیں آنکھیں بند اور دل کی طرف مکمل توجہ ہو ذہن میں اپنے مقصد کی طرف دھیان ہو بعد ورد اپنے لب سے اپنی پیشانی پر شہادت کی انگلی سے اس اسم کو لکھیں اور آسمان کی طرف پھونک دیں اول آخر درود شریف 19 بار پڑھیں پھر سجدہ میں جا کر اپنے مقصد کی دعا کریں انشاء اللہ بہت جلد مقصد میں کامیابی ہوگی نقش بنانے کے لیے **یا رافع** کے عدد 351 سے نقش مربع بادی پر کریں اور اسے ہمیشہ اپنے پاس رکھیں آخر میں اس نقش کے اپنا مقصد اور مطلب لازمی لکھیں۔

## زہرہ تسدیس مریخ

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اتوار | 07 | 07:56 تا 08:51 | 14:17 تا 15:12 | مشرق | 21:12 تا 22:17 | جنوب مغرب |

### راہ راست پر لانا

(**مقصد عمل**) مرد و عورت میں صلح کرانے کے لیے یا ایسے پریشان افراد جو کہ اپنی بیوی کے ہاتھوں تنگ ہوں کہ وہ چرب زبان اور نافرمان ہو یا ایسی خواتین کہ جن کے شوہر عیاش طبیعت اور زیادہ غصہ والے ہوں اس عمل سے فائدہ لے سکتے ہیں۔

(**عمل**) درج بالا تاریخ اور وقت پر **یا رحمن یا رحیم یا کریم یا ولی** کا ورد سوا پاؤ مکھن کی ڈلی پر 721 بار کریں اول آخر درود شریف 21 بار پڑھیں۔ بعد ورد اس مکھن کو کسی بھی طرح اُس شخص کو کھلا

دیں جس سے اپنا مقصد حاصل کرنا چاہتے ہوں، اس عمل کی برکت سے وہ شخص مکمل طور پر صاحب عمل کے لیے مسخر ہو جائے گا۔

## زہرہ تثلیث مشتری

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بدھ | 10 | 09:45 تا 10:40 | 12:28 تا 13:23 | شمال مغرب | 23:23 تا 00:28 | شمال مشرق |

### تسخیر مال دولت

**(مقصد عمل)** سیاروں کی یہ نظر تسخیر دولت حصول مال کیلئے بہت مجرب ہے اس کے علاوہ اسی نظر کے تحت تسخیر محبوب کیلئے بھی اعمال کئے جاسکتے ہیں۔

**(عمل)** چاندی کی تختی پر **یا منعم یا معز یا باسط یا ودود** کل عدد 409 اسم الٰہی کے اعداد استخراج کرنے کے بعد اپنے نام اور پھر مقصد کے عدد شامل کر دیں۔ کل اعداد حاصل کرنے کے بعد مخمس چاندی کی پلیٹ پر تیار کریں دوسری جانب دونوں سیاروں کا طلسم تحریر کریں قبل از عمل بخورات روشن کریں۔ تیار کی گئی لوح کو اپنے سیدھے بازو پر باندھ لیں روزانہ ورد درج بالا اسم الٰہی کا کریں۔ انشاءاللہ تعالیٰ جلد ہی مقصد پورا ہو جائیگا۔ جو لوگ نقش تیار نہ کرسکیں وہ چاندی کی تختی یا ہرن کی جھلی پر درج بالا اسم الٰہی ساعت مبارکہ میں 409 بار ورد کریں ہر اسم کو 14 بار اطراف میں لکھیں درمیان میں اپنا مقصد تحریر کرنے کے بعد دونوں سیاروں کا طلسم بنائیں اور دی گئی ہدایت کے مطابق اپنے بازو پر باندھ لیں۔

## مشتری تسدیس مریخ

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اتوار | 14 | 11:34 تا 13:23 | 17:55 تا 20:04 | جنوب مشرق | | |

### دفع امراض

**(مقصد عمل)** سیاروں کی اس نظر کے تحت دیرینہ بیماریوں سے شفا یابی کے لیے عمل کیا جاسکتا ہے۔

**(عمل)** درج بالا دیئے گئے وقت میں 121 بار سورۃ فاتحہ یعنی **الحمد شریف** اس طرح پڑھیں کہ اول آخر درود شریف 21 بار ہو اور پانی پر دم کرنے کے بعد یہ پانی مریض پر چھڑک دیں اور 21 روز تک مسلسل مریض کو یہ پانی پلایا جائے تو انشاءاللہ بہت جلد مریض کو اُس مرض سے چھٹکارہ حاصل ہوگا شرط ہے کہ بعد شفاء سات پیالہ گندم جو کہ با وزن ساڑھے تین کلو غرباء میں تقسیم کیا جائے۔ نقش بنانے کے لیے **سورہ الفاتحہ** کے عدد 9461 میں مریض کے نام کے اعداد مع والدہ نکال کر ایک نقش مثلث پُر کریں تو انشاءاللہ بہت جلد ہی شفاء یابی نصیب ہوگی ایسے چار عدد نقش بنانے کے بعد ایک نقش مریض کے پاس تعویز کی صورت میں پہنا دیں۔ باقی تین نقش سات مسجدوں کے پانی میں علیحدہ بوتل میں ڈال دیں کہ ہر بوتل کا پانی مریض 7 یوم میں ختم کرے۔ ضروری ہے کہ اول آخر درود شریف 21 بار پڑھا جائے۔

## عطارد تسدیس زحل

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعرات | 25 | 08:03 تا 08:54 | 14:04 تا 14:56 | شمال مغرب | 20:56 تا 22:04 | شمال مشرق |

### دفع بندش نکاح

**(مقصد عمل)** اس عمل سے ایسے لوگ فائدہ اٹھا سکتے ہیں کسی بھی مطلوبہ شخص سے شادی کے خواہش مند ہوں یا ان کی شادی میں رکاوٹیں ہوں یا نکاح کی بندش کی گئی ہو یہ عمل ایک طلسم پر مبنی ہے طلسمات میں ایک خاص قوت ہوتی ہے جو کہ فوری اثر انداز ہوتے ہیں

**(عمل)** درج بالا تاریخ اور وقت پر سورہ مزمل 11 بار آب زم زم پر پڑھی جائے اب اس تیار کردہ پانی میں مزید سادہ پانی ملا کر سیارگان کی اس خاص نظر میں کچی زمین پر اس پانی وضو کرلیا جائے مگر پاؤں دوسرے سادہ پانی سے دھوئے جائیں یا پھر غسل کیا جائے، پہلے سے تیار شدہ پانی میں سے کچھ مقدار الگ کر کے رکھ دیں اس پانی پر روزانہ 3 بار سورہ مزمل اول آخر درود شریف 3 بار پڑھیں اسی پانی کو دن میں 3 بار 7 دن تک پئیں انشاءاللہ تعالیٰ نکاح کی بندش ختم ہو جائے گی اور جلد ہی رشتہ کا پیغام آئے گا۔

## حالت قمر

**قمر در عقرب:** 27 فروری 16:26 تا 01 مارچ 04:55

**ہبوط قمر:** 27 فروری 20:29 تا 22:31

**قمر در ثور:** 13 فروری 16:35 تا 15 فروری 19:34

**شرف قمر:** 13 فروری 19:56 تا 21:31

## شادی بیاہ کی تاریخیں

2.3.4.8.9.10.13.14.15.16.20.21.24

# دفع امراض چشم گھریلو نسخے

تحریر:۔ حسین آفریدی (لاہور)

☆ بادیان 3 گرام، گل منڈی 5 گرام، عناب 5 عدد پانی میں جوش دے کر شربت عناب دو چمچ ملا کر صبح نہار منہ و سوتے وقت نوش کئے جائیں۔

☆ عرق گلاب خالص دو دو قطرے رات سوتے وقت آنکھوں میں ڈالے جائیں۔ حساس آنکھوں کیلئے مفید ہے۔

☆ آنکھ میں سرخی ہو تو سیب کا ٹکڑا لے کر چاقو سے چھیل کر دکھتی آنکھوں پر رکھیں اوپر سے ململ کی صاف پٹی باندھ دیا کریں آرام ہوگا۔

☆ آنکھوں میں درد ہو تو روئی کا پھویا لیں اور اسے گرم دودھ میں ڈبو کر آنکھوں کے آس پاس ٹکور دیں آنکھوں کا درد دو ہو جائیگا۔

☆ آنکھوں میں ذرا سا اصلی شہد ڈالیں اور پھر پندرہ منٹ بعد اسے دھولیں۔ آنکھوں کا درد دور ہو جائیگا اور بینائی میں اضافہ ہوگا۔

☆ آنکھوں میں یرقان کے باعث پیدا ہونے والی زردی کے علاج کیلئے چقندر کو چھل کر اس کا پانی نچوڑ لیں اور پھر یہ پانی ناک میں کھینچیں۔ آنکھوں کی زردی ختم ہو جائیگی۔

☆ موتیا بند کی ابتداء میں پیاز کا رس دس گرام، شہد خالص دس گرام، بھیم سینی کافور دو گرام ملا کر رات کو سوتے وقت دو دو سلائی ڈالا کریں اس سے اترتا ہوا موتیا رک جاتا ہے بلکہ اترا ہوا بھی صاف ہو جاتا ہے۔

☆ چار بادام، چٹکی بھر سونف اور ذرا سی مصری لے کر رات کو سوتے وقت کھا لیجئے اور کھانے کے بعد پانی نہ پیئے۔ نگاہ دن بدن تیز ہو جائیگی۔

☆ سرسوں کے تیل کے چند قطرے آنکھوں کے اوپر لگا کر ہر روز رات کو سوتے وقت مالش کریں۔ نظر کمزور نہیں ہوگی۔

☆ غسل کرنے سے پہلے پاؤں کے انگوٹھوں پر سرسوں کا تیل ملے نظر کمزور نہیں ہوگی چاہے بڑھاپا آجائے۔

☆ آنکھوں پر خالص دودھ کی بالائی کسی کپڑے میں رکھ کر باندھ لیں اس دوران آنکھیں بند رکھیں۔ کم از کم پانچ منٹ آنکھیں بند رہنے دیں۔

☆ دودھ لیں اور کسی فلالین کے کپڑے کو اس نیم گرم دودھ میں ڈال کر آنکھوں پر رکھیں۔ جب اس کی گرمی کم ہو جائے۔ تو یہ عمل بار بار کریں مگر پانچ بار سے زیادہ نہ کریں۔ اس سے پلکوں کی نشوونما ہوگی۔

# سبع طلسمات سیارگان

### طلسم شمس

ھـــــھ
س کھمھمسط
معــــع
طــــم

### طلسم قمر

ططـــ۔ ۵۵۵
طسطسھما لا
اااع ہ س ص م م م

### طلسم عطارد

ممہ مہ د
عسرلاع ص
مسلسا مکما

### طلسم زہرہ

عاھالامہ لہ
الالمس کمص

### طلسم مریخ

۵ ۵ ۵
ع ع اہ د ص
س س س

### طلسم مشتری

مصمصہ عصہ
علمسطہ
ممممہ
مــــــہ

### طلسم زحل



صـــہ
طس
مھکمھع
۵۱ ۵۱ ۵۱

قارئین کرام سے التماس ہے کہ سبع سیارگان کے ان طلسمات کو اپنی بیاض خاص میں نوٹ فرمالیں تاکہ عمل خیر یا لوح کندہ کرنے کے بعد پشت پر یہ طلسمات بنائے جا سکیں۔ سیارگان کی اہم نظرات کے علاوہ شرف واوج میں بھی یہ طلسمات بہت زیادہ اہمیت رکھتے ہیں۔ (ادارہ)

# سمت رجال الغیب

رجال الغیب سے مرادان خدا ہیں جنہوں نے اپنی زندگی عبادت و ریاضت میں گزاری۔ اللہ تعالیٰ ان کے اٹھے ہوئے ہاتھوں کو بھی خالی نہیں لوٹاتا اور دوران عمل ان مردان خدا سے امداد لی جائے تو عمل میں کامیابی یقینی ہوتی ہے۔ چاند کی تاریخوں کے مطابق یہ اپنی سمت تبدیل کرتے ہیں ذیل میں دی گئی چاند کی تاریخوں کے مطابق اپنے چہرہ سمت کی جانب کریں گے تو مردان خدا آپ کی پشت پر ہونگے۔ اگر رجال الغیب سامنے ہونگے تو عمل الٹ ہو جائیگا۔

| سمت | قمری تواریخ |
|---|---|
| شمال مغرب | 1,9,16,24 |
| شمال مشرق | 2,10,17,25 |
| شمال | 3,11,18,26 |
| مشرق | 4,12,19,27 |
| جنوب مشرق | 5,13,20 |
| جنوب مغرب | 6,21,28 |
| مغرب | 7,14,22,29 |
| جنوب | 8,15,23,30 |

# ستاروں کی گردش کا خاتمہ

تحریر:۔ پیر سید سبطین حیدر شاہ گیلانی (حجرہ شاہ مقیم)

## ستاروں کی گردش دور کرنے کا عمل

اگر کوئی شخص گردش ایام میں آجائے اور ہر وقت ستاروں کی گردش میں رہے تو اس کیلئے یہ عمل درج ہے بلکہ اس کا وظیفہ رکھنے سے انسان پر ستاروں کی گردش کبھی نہیں آتی ۔ اس کا طریقہ مختلف لوگوں کی آراء میں مختلف ہے مگر ہم یہاں صرف وہ طریقہ درج کرتے ہیں جو کہ میرا ذاتی تجربہ ہے اور میرے عامل دوستوں اور مریدین کا خاص آزمودہ ہے کیونکہ موجودہ دور میں انسان کے اندر روحانی قوت کی بجائے شیطانی قوت بہت زیادہ ہے اس لئے ہر دوسرا آدمی ستاروں کی گردش میں مبتلا ہے انسان کے اندر جتنی روحانی قوت ہوگی ۔ستاروں کی گردش کے زیر اثر کم رہے گا۔ اگر جتنی روحانی قوت کم ہوگی اتنا ہی گردش ستاروں کی رہیگی ۔ اگر کوئی آدمی اس کا ہمیشہ وظیفہ رکھے گا تو ستاروں کی گردش سے بچا رہیگا۔

طریقہ اس کا یہ ہے کہ نوچندی جمعرات کو نماز فجر سے فارغ ہونے کے بعد 9 مرتبہ صرف پڑھ لیں پھر نادِ علی کبیر تین مرتبہ پڑھیں اس کے بعد قبرستان میں چلے جائیں وہاں پر کیڑوں و مکوڑوں کو 9 دن روزانہ دانہ کھلائیں ۔ کیڑوں مکوڑوں کو دانہ صرف نو دن کھلانا ہے، پھر اس کے بعد جب نو دن پورے ہو جائیں تو ہر روز ایک مرتبہ پڑھ لیا کریں ۔ انشاء اللہ ستاروں کی گردش سے جان چھوٹی رہیگی ۔عمل یہ ہے:۔

**یَا اللّٰہُ یَا کَافِیُ یَا قَادِرُ یَا رحمن یَا رحیم یَا حَیُّ یَا قَیُّومُ یَا حَافِظُ یَا نَاصِرُ یَا مُعِیْنُ یَا شَافِیُ یَا کَافِیُ یَا قَادِرُ یَا کَرِیْمُ بَحَقِ کٓھٰیٰعٓصٓ بَحَقِ حٰمٓعٓسٓقٓ بَحَقِ اِیَّاکَ نَعۡبُدُ وَاِیَّاکَ نَسۡتَعِیۡنُ اَحۡفِظۡنِیۡ مِنَ النُّحُوۡسَتِ الشَّمۡسَ وَالۡقَمَرَ وَالۡمُشۡتَرِیُ وَالزُّحَلِ وَالزُّھۡرَہِ وَالۡعُطَارِدِ وَالۡمَرِیۡخِ وَالرَّاسِ وَالذَّنۡبِ بِحَقِ یَا اَللّٰہُ یَا اَحَدُ یَا صَمَدُ یَالَمۡ یَلِدۡ وَلَمۡ یُوۡلَدۡ وَلَمۡ یَکُنۡ لَہٗ کُفُوًا اَحَد صَلَی اللّٰہُ عَلٰی خَیۡرِ خَلۡقِہٖ مُحَمَّدٍ وَاٰلِہٖ وَاَصۡحَابِہٖ اَجۡمَعِیۡنَ بِرَحۡمَتِکَ یَا اَرۡحَمَ الرّٰحِمِیۡنَ۔**

## دشمن کو ہلاک کرنے کا عمل

یہ عمل میرا ذاتی تجربہ ہے۔ایک مرتبہ ہلاک کرنے کیلئے کیا تھا عمل نے اپنا اثر بہت سخت دکھایا۔ اہل بیت کے صدقے اس کو معاف کر دیا تھا۔ اس عمل نے تین دن بعد اپنا اثر شروع کر دیا تھا جب اس کا اثر دیکھا تو بند کر دیا تھا۔ اصل میں اس کے بند کرنے کی وجہ یہ تھی کہ جس آدمی کے لئے یہ عمل کیا تھا تیسرے دن اُس آدمی پر پاکستان ایکٹ کے تحت 307 لگ گئی تھی ۔ صرف اس لئے اس کو چھوڑا تھا کہ عمل میں کر رہا تھا میرا دشمن جیل میں 307 کا کیس بھگت رہا تھا۔لیکن اس نے کسی اور کو قتل کرنے کا ارادہ کیا تھا۔سوچا کہ یہ خود قتل ہو تو پھر ٹھیک ہے اگر یہ کسی کو قتل کر دیگا تو پھر دوسرے فریق کو کس گناہ کی سزا ملے گی ۔بس یہ بات سوچ کر بند کر دیا تھا۔

حضرت موسیٰؑ کا قافلہ جب دریا سے گزر گیا تھا اور فرعون کا قافلہ دریا میں داخل ہوا تھا تو اس وقت حضرت موسیٰؑ پر یہ وظیفہ وحی کی صورت میں نازل ہوا تھا کہ تمام مل کر اس کا وظیفہ کرو تو تمہارا دشمن ختم ہو جائیگا۔ یہ وظیفہ مجھے میرے استاد محترم حضرت علامہ حافظ عبدالحمید سجاد ایم اے عربی سے ملا تھا۔ انہوں نے عطا کیا تھا اور یہ ان کا بھی تجربہ ہے۔ طریقہ اس کا یہ ہے کہ اپنے نام کے اعداد نکال کر اور اپنے دشمن کے نام بمعہ والدہ اعداد نکال کر اس کو گیارہ گنا کر لیں پھر اس تعداد میں بعد نماز عشاء تین ہزار مرتبہ اور باقی ہر نماز کے بعد پڑھیں۔ چلتے پھرتے بھی پڑھتے رہیں اور دشمن کا تصور ہر وقت سامنے رکھیں۔ دوسرا طریقہ جو ہم نے خود کیا تھا وہ یہ ہے اول آخر درود پاک ابراہیمی گیارہ گیارہ مرتبہ اور پندرہ ہزار مرتبہ روزانہ پندرہ دن پڑھنا ہے۔ انشاء اللہ پندرہ دن کے اندر دشمن کا جنازہ نکل جائیگا۔

**عمل:۔ سَیُھۡزَمُ الۡجَمۡعُ وَیُوَلُّوۡنَ الدُّبُرَ۔**

# رحمکاریہ جفر

## اوج مشتری — اوج زحل

تحریر: سید شعیب الرحمٰن شاہ (ایبٹ آباد)

| ۸ | ۱۱ | ۱۲۳۵۰ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۲۳۴۹ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۲۳۵۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۲۳۵۱ |

اوج زحل میں اکثر عاملین جفر فتوحات کیلئے لوح تیار کرتے ہیں۔اس وقت کی مناسبت سے ماہنامہ تحفہ روحانیات کیلئے طلسم فتوحات پیش کرتا ہوں۔ ترقی مرتبہ، فراخی رزق، ترقی دولت کیلئے یہ لوح پر تاثیر ہے۔اگر یہ لوح خود تیار نہ کر سکے تو مجھ سے یا براہ راست ادارے سے تیار کروائیں۔جب تیار ہو جائے تو **111** مرتبہ سورۃ مزمل شریف پڑھ کر دم کریں۔اس کا ثواب حضور پاکؐ اور اہل بیت کو ہدیہ کریں۔یہ عمل میرے پاس دستیاب ہیں کہیں اور دستیاب نہ ہوگا اور نہ ہی اس کا کوئی عامل ہے۔اکثر لوگوں کے پاس علم نہیں ہوتا اور عامل بن جاتے ہیں۔علم کے بغیر لوگوں کو دھوکہ دیتے ہیں۔ آخر میں مجھ گنہگار اور تحفہ روحانیات کی ٹیم کیلئے دعا خیر کریں۔




## رحمکاریہ جفر اوج مشتری

حصول مال و دولت، عیش و تفہیم جس طرح سونا تمام دھاتوں میں قیمتی ہے۔امیر آدمی کی جیب میں ڈال دیں تو اُسے خوشی دیگا اور غریب آدمی کی جیب میں ڈال دیں تو اُسے بھی خوشی دے گا اور یہ دواس کی فروخت سے یکساں مال حاصل کرینگے۔اس طرح مشتری سونا لانے کا سبب ہے وہ سبب جس شخص کے ہاتھ میں ہوگا خواہ وہ غریب ہو یا امیر ہو وہ اس سے یکساں فائدہ اٹھائیگا گویا ایک کیمیا کا نسخہ ہے جس کے ہاتھ لگ گیا وہ اس سے مال و دولت کثیر پائیگا۔

اوج مشتری برج میزان کو 2 درجہ پر اوج سعادت ملتی ہے۔ اہل زمین پر مشتری کی جو تاثیر اس وقت پڑیگی وہ مال و دولت کی ہوگی اس سال اوج مشتری کا وقت 14 ستمبر 2016ء صبح 08:31 سے شروع ہوگا۔ 19 ستمبر 2016ء 00:08 تک رہیگا۔ آج کی محفل میں تحفہ روحانیات کیلئے لوح حروف نورانی لوح سعادت مشتری کے ساتھ حاضر ہوں۔ یہ لوح سعادت مشتری حروف نورانی کے کمالات میں سے ہے۔ چال یہ ہے:۔

قول — لہ — الحق — الملک

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۲۷ | ۴۰ | ۴ | ۱۷ | ۳۰ | ۴۳ | ۱۴ |
| ۱۱ | ۲۴ | ۳۷ | ۱ | ۲۱ | ۳۴ | ۴۷ |
| ۴۴ | ۸ | ۲۸ | ۴۱ | ۵ | ۱۸ | ۳۱ |
| ۲۵ | ۴۸ | ۱۲ | ۲۵ | ۳۸ | ۲ | ۱۵ |
| ۹ | ۳۲ | ۴۵ | ۹ | ۲۲ | ۴۲ | ۶ |
| ۳ | ۱۶ | ۲۹ | ۴۹ | ۱۳ | ۲۶ | ۳۹ |
| ۳۲ | ۷ | ۲۰ | ۳۳ | ۴۶ | ۱۰ | ۲۳ |

صرفیائیل ۷۸۶

یا محمدؐ احمد یا وکیل یا غنی یا فتاح یا رازق

شمکائیل — قول — طہ — شقفقائیل — کھیعص — اسرافیل — حمعسق — عزرائیل — الملک — الحق — ھتیاھیل

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| الله | طه | ق | س | ع | م | ح |
| طه | ق | س | ع | م | ح | الله |
| ق | س | ع | م | ح | الله | طه |
| س | ع | م | ح | الله | طه | ق |
| ع | م | ح | الله | طه | ق | س |
| م | ح | الله | طه | ق | س | ع |
| ح | الله | طه | ق | س | ع | م |

وکفی با الله شهید احمدؐ رسو الله میکائیل السید شمهورش

قول — لہ — الحق — الملک

یاجنشائیل دست غیب سے مال دولت لاؤ بحق حمعسق طہ اللہ



یا صرئیل یا تنکائیل یا ودائیل یا عصائیل یا مهرائیل

گزشتہ سے پیوستہ

# بروج سے منسوبہ امراض کا روحانی علاج

تحریر:۔ سید عبدالخالق عباس (کراچی)

محترم قارئین کرام! گزشتہ ماہ بروج سے متعلق صدقہ سے علاج بتایا تھا۔

**برج قوس:**۔اس برج کا بیت المرض خانہ ثور ہے برج قوس کے افراد زیادہ تر امراض مخصوصہ خون کی بیماریوں، ٹی بی اور گلے کے امراض میں مبتلا ہوتے ہیں۔ اگر بیت المراض میں ستارہ مریخ ہو تو گلے یا منہ کا کینسر ہوتا ہے۔

۷۸۶




احتیاط وعلاج ہفتے کے روز چاول یا چینی کا صدقہ دیں۔ منسوبہ نقش 60 یوم پئیں اور ایک نقش سفید کپڑے میں موم جامہ کر کے بازو پر باندھیں ورد خاص **یا کبیرُ یا متعال یَاکافِیُ یَاغنیُ** ہے۔

**برج جدی:**۔اس برج کا بیت المرض خانہ جوزا ہے۔ برج جدی کے افراد زیادہ ہاتھ، بازو، کاندھوں میں ریاحی امراض ہڈیوں اور گھٹنوں میں درد گھنٹیہ میں مبتلا ہوتے ہیں۔ احتیاط و علاج بدھ کے روز ہری سبزی کا صدقہ دیں۔

۷۸۶




منسوبہ نقش 50 یوم پئیں اور ایک بازو پر باندھیں۔ ورد خاص **یَافتاحُ یَارزاقُ یاعلیُ یا عظیمُ** ہے۔

**برج دلو:**۔اس برج کا بیت المرض خانہ سرطان ہے برج دلو کے افراد کینسر، تپ دق، ٹی بی، جوڑوں کے درد امراض معدہ کی بیماریوں میں مبتلا ہوتے ہیں۔ اگر مریخ بیت المرض میں یا زحل واقع ہو تو کالا یرقان والسر ہو۔ احتیاط

۷۸۶




وعلاج پیر کے دن دودھ صدقہ دیں۔ منسوبہ نقش 70 یوم تک پئیں ایک نقش سفید کپڑے میں موم جامہ کر کے سیدھے بازو پر باندھیں ورد خاص **یَاقویُ یاقادرُ یَارحمنُ یا رحیمُ** ہے۔

**برج حوت:**۔(Pisces) اس برج کا بیت المرض خانہ اسد ہے۔

۷۸۶




برج حوت کے افراد اکثر معدے اور آنتوں کے مرض میں مبتلا ہوتے ہیں۔ نزلہ، بیماریوں، امراض جگر و مثانہ جیسے امراض کا شکار رہتے ہیں۔ احتیاط و علاج اتوار کے روز باجرہ صدقہ دیں۔ منسوبہ نقش 30 یوم پئیں اور ایک نقش بازو پر زرد رنگ کے کپڑے میں موم جامہ کر کے باندھیں ورد خاص **یَاکبیرُ یا متعال یا حیُ یَاقیومُ** ہے۔

مجھے امید ہے آپ تمام بروج سے منسوب امراض کے متعلق سمجھ چکے ہونگے اور انشاء اللہ ان امراض سے مکمل نجات حاصل کرینگے۔ اللہ رب العزت سے دعا ہے کہ ہم سب کو اپنی پناہ میں رکھیں۔ ہر مرض اور پریشانی سے نجات دے سلامتی دے اور اچھا مسلمان بننے کی طاقت دے آمین ثم آمین۔ مجھے اپنی خاص دعاؤں میں یاد رکھیں۔

# حصول روزگار کا عمل

تحریر:۔ایس اے شہزاد (پشاور)

آج کل بیروزگاری بہت پھیل رہی ہے ہمارے ہاں تعلیم طالب علم تو حاصل کر لیتے ہیں لیکن روزگار نہ ملنے کی صورت میں ڈپریشن کے مریض بنتے جا رہے ہیں۔حصول روزگار کے سلسلے میں وظیفہ اور نقش دیا جارہا ہے اُس سے آپ خاطرخواہ کامیابی حاصل کر سکتے ہیں۔اس کی بدولت کاروبار میں بھی برکت ہوتی ہے۔اس نقش کو آپ شرف شمس،شرف قمر،زہرہ مشتری نظر تثلیث وتسدیس اور نظر قرآن،قمرو مشتری،زحل مشتری کی نظر تثلیث و نظر تسدیس میں بنا سکتے ہیں۔بہت ہی کتابوں اور رسالوں میں عملیات کے طریقے دیئے جاتے ہیں وہ زیادہ تر مشکل ہوتے ہیں جس کو ہر فرد نہیں کر سکتا۔خاکسار نے حصول روزگار کا آسان عمل دیا ہے جس کو کم پڑھا لکھا بھی باآسانی کر سکتا ہے۔

نام سائل:۔سلمان عامر شہزاد اعداد:۔809

نام والدہ شمیم اختر اعداد:۔1591

اسم باری تعالیٰ اعداد:۔308

2678 تقسیم 4=2

4 پر تقسیم کرنے سے عدد 2 بچا ہے لہذا عدد 9 میں ایک کا اضافہ کرینگے۔

چال نقش

| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

۷۸۶

یا جبرائیلؑ

یا اسرافیلؑ — یا عزرائیلؑ

| ۴۶ | ۵۰ | ۵۳ | ۳۹ |
|---|---|---|---|
| ۵۲ | ۴۰ | ۴۵ | ۵۱ |
| ۴۱ | ۵۵ | ۴۸ | ۴۴ |
| ۴۹ | ۴۳ | ۴۲ | ۵۴ |

یا میکائیلؑ

وظیفہ:۔نماز فجر یا نماز عشاء کے بعد 308 مرتبہ یارزاق پڑھا کریں۔

# دُعا کی قبولیت کیلئے چند شرائط

تحریر:۔محمد علیم نظامی (لاہور)

شیخ السلام حضرت مولانا سید حسین احمد مدنی المتوفی 1377ھ نے فرمایا:۔

☆ اول یہ کہ انسان کا کھانا پینا پہننا وغیرہ سب حلال سے ہو۔

☆ دوم یہ کہ خلوص دل سے دُعا کی جائے۔

☆ سوم یہ کہ دُعا کی قبولیت کے بارے میں جلدبازی اور استعمال سے کام نہ لیا جائے۔

☆ چہارم یہ کہ دُعا میں یقین اور عزم قومی سے کام لیا جائے۔

☆ پانچویں یہ کہ اوقات قبولیت اسکنہ قبولیت،احوال قبولیت کا لحاظ کیا جائے۔

☆ چھٹے یہ کہ دُعا سے پہلے اللہ تعالیٰ کی حمد وثناء کی جائے اور جناب رسولؐ پر درود شریف پڑھا جائے اور دعا بار بار کی جائے۔آنحضرتؐ کم سے کم تین مرتبہ عموماً دُعا کے الفاظ استعمال فرماتے تھے۔

☆ کبھی کبھی تمام شروعات کی موجودگی میں بھی دعا قبول نہیں ہوتی۔رسول پاکؐ نے دعا فرمائی کہ اُمت آپس میں نہ لڑے مگر دُعا قبول نہ ہوئی۔اللہ تعالیٰ مختار ہے۔حکمت ہائے الٰہیہ اور پرورش ہائے ربانیہ متقاضی ہیں کہ انسانوں کی سب دعائیں قبول نہ کی جائیں ورنہ عالم تہہ وبالا ہو جائیگا اور انسانی دنیا کو انتہائی مشکلات پیش آ جائینگی۔

# حضورؐ کے طفیل

ہمیں جو کچھ فخر حاصل ہوا جو کچھ ہمارے پاس فخر باقی ہے وہ سب باقی ہے اور صدقہ بھی کہلاتا ہے۔حضورؐ کا آپ کے دامن سے وابستہ ہونے کا اور آپ کے طور وطریق پر عمل کرنے کا حضرت عمرؓ کا ہی طفیل ہے کہ مسلمان جن کو اللہ تعالیٰ اپنے کلام میں **مستضعفون فی الارض** فرمایا تھا یعنی قلیل اور اتنے کہ لوگ ان کو اس طرح اُچک لیں جیسے باز،چڑیا کو اُچک لیتا ہے۔ان کو عظیم الشان سلطنتیں،بخششیں،قلت کی بجائے انکو کثرت سے نوازا۔" نیویارک ٹائمز" نے ایک مرتبہ لکھا تھا کہ پوری دنیا میں مسلمانوں کی تعداد 80 کروڑ ہے۔بہرحال یہ نتیجہ تھا کہ آنحضورؐ کا اتباع آپ سے محبت کا اور آپ کی سنتوں پر عمل کرنے کا مگر افسوس آج محبت رسول اور محبت اسلام کے دعوے تو بہت ہیں مگر عمل کا یہ حال ہے کہ ان کے طریقے اختیار کئے جارہے ہیں جو نہ صرف مسلمانوں بلکہ پورے اسلام کے دشمن ہیں۔

# ہربل نسخے اور روحانی علاج

تحریر:۔ ڈاکٹر مسز میجر کاظمی

(1) **دل کی شریانیں کھولیں، بائی پاس مت کروائیں:۔**
بانی تحفہ روحانیات و مدیر اعلیٰ کی شکر گزار ہوں کہ عام لوگوں کی بھلائی کیلئے وہ یہ کام جاری رکھے ہوئے ہیں۔ اللہ اور ہمت، صحت دے کہ وہ اس سلسلے کو جاری رکھ سکیں تاکہ کروڑوں لوگ اس سے فیضیاب ہوتے رہیں اور حقوق اللہ کے ساتھ ساتھ حقوق العباد کی ادائیگی ہوتی رہے۔ تمام لوگ ہمیں اپنی دعاؤں میں ہمیشہ یاد رکھیں۔ پچھلے کئی سالوں سے رسالوں میں اپنے بزرگوں کا 200 سال پرانا نسخہ شائع کرا رہی ہوں۔ الحمد للہ لاکھوں لوگ دل سے متعلق امراض میں شفا پا رہے ہیں۔ میری تمام بہن، بھائیوں سے گزارش ہے کہ میرا یہ نسخہ مارکیٹ میں مختلف ناموں سے فروخت کیا جارہا ہے۔ یاد رہے جو چیز کمرشل طریقوں سے بنا کر اس کی پبلسٹی کی جاتی ہے وہ اتنی کارآمد نہیں ہوتی، اس کو خرید کر آپ اپنا پیسہ اور وقت دونوں برباد کر دیں گے اس سے بہتر یہ ہے کہ اس نسخہ کو آپ گھر پر خود بنائیں۔ یہ بہت کم خرچ اور خالص اور آسانی سے بنے گا۔ جس کے 100% نتائج برآمد ہونگے۔ روحانی مدد شامل کرنے کیلئے اس کو بناتے وقت باوضو رہیں اور درود شریف پڑھتے رہیں۔

**نسخہ** :۔ (۱) دیسی ادرک کا عرق 3 کپ، (۲) دیسی لہسن کا عرق 3 کپ، (۳) سرکہ سیب 3 کپ۔
ان تینوں کو مٹی کی ہانڈی یا کانچ کے برتن میں ڈال کر ہلکی آنچ پر پکائیں۔ جب اس کے 1 حصہ ختم ہو کر 3 حصے بچ جائے تب چولہے سے اتار کر ٹھنڈا کر لیں اور اس میں اس (جو کہ بوائل کے بعد بچا) کے برابر ہی شہد ملائیں۔

**طریقہ استعمال** :۔ دل سے متعلق کوئی بھی مرض ہو اس کیلئے 3 چمچ نہار منہ اور رات کو سوتے وقت لیں۔ مرض کی شدت میں تینوں ٹائم لیں۔ اس کے علاوہ دل کے امراض کیلئے سنت نبوی کے مطابق کھجور کا آٹا ایک چمچ شہد کے ساتھ اور دارچینی پسی ہوئی آدھی چمچ روزانہ لیں۔ اللہ کے فضل سے آپ کو کسی بھی قسم کے آپریشن جیسے بائی پاس وغیرہ کروانے کی ضرورت نہیں آئیگی۔ انشاءاللہ۔

**نوٹ** :۔ یہی نسخہ تھوڑی تبدیلی کے ساتھ کولیسٹرول، موٹاپا، جلدی امراض، پھیپھڑوں کے امراض بالوں کے لیے مختلف طریقوں سے استعمال کیا جاتا ہے۔

(2) **کولیسٹرول کو بھگائیں اور صحت مند ہو جائیں:۔**
ترپلہ، بہیڑہ، آملہ، ہڑ ہڑ پیلی، ان سب کو مٹی کے برتن میں بھگو دیں اور صبح پی لیا کریں۔ اس کے ساتھ ساتھ میٹھا سوڈا، ریوند خطائی، قلمی شورہ، نوشادر ہموزان سفوف بنائیں پھر یہ دوائی 500 ملی گرام کے کیپسول میں بھریں اور تین ٹائم ایک ایک کیپسول لیں۔ یہ 15 سے 30 دن لیں۔

(3) **خونی وبادی بواسیر کا شرطیہ قلع قمع**
دریگ (بکائن) کے درخت جو پھل (چھوٹی چھوٹی گولیوں کی طرح) پکتا ہے۔ اس کو اتار کر ریت میں بھون کر براؤن کر لیں اور اس کا سفوف بنا لیں پھر تین ماشہ ایک چمچ شہد کے ساتھ دیں پہلی دو خوراک کھانے سے خارش اور خون بند ہو جائیگا۔ یہ مسلسل سات دن دیں یا چودہ دن دیں۔ روحانی مدد شامل کرنے کیلئے باوضو اس کو بنائیں اور اس پر **یا شافع، یا سلام** ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر دم کر لیں۔ بواسیر کی بیماری کو جڑ سے ختم کر دیگا۔

(4) **تھرائیٹس کی بیماری کو بھگائیں:۔**
سات عدد گاجریں، شاخ اجمود ایک عدد، انناس کے ٹکڑے آدھا کپ، ایک عدد لیموں کا رس۔ ان سب کو گرائینڈ جوس بنا کر 15 دن سے ایک ماہ تک پئیں۔ اس کے ساتھ چیکو اور چیری کا جوس ایک ایک کپ پئیں۔ ایلوپیتھی کے سائیڈ افیکٹ سے جان چھڑائیں۔

**چہرے پر فالتو بالوں کا خاتمہ کریں:۔**
قسط شیریں 50 گرام، سورنجان تلخ 50 گرام، روغن خس 20 ملی گرام، ان سب کو پانی میں پیسٹ بنالیں۔ بالوں کو ویکس سے اکھاڑ کر فوراً اس پیسٹ سے 10 منٹ مساج روزانہ کریں۔ اور دن میں ریحان کے پتوں کا پانی اور پیاز کا پانی اور تھوڑی سی پھٹکڑی ملا کر دن میں دو، تین بار اس سے مساج کریں اور ایک پیاز کچا روزانہ کھائیں۔ چند ہفتوں میں بال ہمیشہ کیلئے ختم ہو جائینگے۔

## احادیث نبویؐ

تحریر:۔ احمد علی نقوی (حیدرآباد)

☆ کسی انسان کے دل میں ایمان اور حسد اکھٹے نہیں رہ سکتے۔
☆ جسے سلامتی کی ضرورت ہو اُسے خاموشی اختیار کرنی چاہئے۔
☆ جو نرمی سے محروم ہوا وہ نیکی سے بھی بالکل محروم رہا۔
☆ مظلوم کی بددعا سے ڈرو کیونکہ اس کے اور خدا کے درمیان کوئی پردہ نہیں
☆ دنیا کی محبت ہر ایک خطا کی جڑ ہے۔
☆ ایمان کے دو نصف ہیں۔ نصف صبر اور نصف شکر۔

# تسخیرات ارواح

تحریر:۔ ملک فاروق اعوان (خوشاب)

## تسخیر جن

**حصار:۔** تسخیر کے عملیات میں حصار لازمی کریں۔ تین مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھ کر چھری پر دم کر کے دائرہ کھینچیں اور پھر چھری کو زمین میں گاڑ دیں۔

**عمل:۔** چالیس مرتبہ سورۃ مزمل بعد نماز عشاء تلاوت کریں۔ خوف ہراس کو خاطر میں نہ لائیں اور کامل یکسوئی سے اس چلہ کو مکمل کریں جیسے ہی کامیاب چلہ ختم ہوگا جن حاضر ہوگا وہ سلام کریگا اور ہمیشہ کیلئے عامل کا مطیع ہو جائے گا۔

## تسخیر خادمہ دُنیاوی

اگر کوئی شخص چاہے کہ گنج دنیا و آخرت حاصل کرے تو روزانہ نماز فجر کے بعد صِرَاطَ الَّذِيْن کو ایک سو ستر مرتبہ پڑھے اور نماز عشاء کے بعد روزانہ تین ہزار ایک سو پچیس (3125) مرتبہ چالیس 40 یوم تک پڑھے تو ایک دوشیرہ پندرہ سالہ حاضر ہوگی جو اس آیت کی خادمہ ہے۔ پس اس سے دوبارہ حاضر کرنے کا طریقہ پوچھ لیں اور عہد و پیمان لیں یہ خادمہ گنج خزانہ بتا دیگی اور ہر دنیاوی امور میں معاون ثابت ہوگی مگر جائز امور میں مدد کریگی۔ عامل کیلئے لازم ہے ترک حیوانات اور صوم وصلوۃ کی پابندی کرے۔

## کپالتی دیوی سُدھ کرنا

**عمل:۔** اوم ہروں ہروں کالی کالی کرتی پروں کھیاں کھیں کھول پھٹ۔

عمل شروع کرنے سے پہلے حصار کھینچ لیں۔ روزانہ باقاعدہ وقت مقررہ پر عمل شروع کریں۔ **حصار:۔** بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ لَا اِلٰہَ کا کوٹ الا اللہ کی کھائی شاہ مردان کی چوکی بحق محمد مصطفی ﷺ کی دھائی۔ سب سے پہلے اس حصار کو تین مرتبہ پڑھ کر شہادت کی انگلی پر دم کر کے انگلی سے اشارہ کر کے حصار کھینچے تین مرتبہ تالی بجائے۔ تالی کی آواز جہاں تک جائیگی حصار قائم ہوگا۔ عمل کو کسی بڑے قبرستان میں کرنا چاہیے۔ عمل کو 108 مرتبہ روزانہ باقاعدگی سے وقت مقرر کر کے پڑھے۔ ساتویں رات کپالتی دیوی حاضری ہوگی۔




تحریر:۔ سائیں نور محمد (اٹک)

**یا رب الفقراء والغنا یم** تیری اعانت وعنایت کے منتظر ہیں۔ تحفہ روحانیات جو ہر قسم کے ساز و سامان سے عاری اور ہر طرح کے اسباب مادی سے خالی ہے۔ تیری درگاہ میں دست بدست ہے کہ ذوالجلال قادر ایک کاغذی وجود جو تیرے طالبوں کو روحانی غذا پہنچاتا ہے جو نادار بندوں کو حوصلہ دیتا ہے۔ جو بیمار ناتواں کو مسیحا بن کر فائدہ دیتا ہے۔ جو مصاحب میں گھبرائے ہوؤں کو حوصلہ دیتا ہے۔ تیری بارگاہ تک لے آتا ہے۔ اس کیلئے بہتری کا مزید راستہ کھول دے کہ وہ اس وسعت تک پہنچ جائے جہاں تک انسانوں کی بستی ہے۔ اس کے عزائم کامیاب کر اس کے ارادوں میں استقلال فرما اس کے کام کو خلوص اور صداقت کی برکتوں سے معمور کر دے۔ امدادی الواح ونقوش سستے داموں کی ہدایت دے تاکہ باریک پسے غریب بھی فائدہ اٹھا سکیں۔ **آمین۔**

**برائے امراض مجربات خود:۔** آتشک طوطیا نصف رتی، لونگ کلا دار دو عدد، الائچی خورد چار عدد باریک کر کے بذریعہ پانی نو گولیاں ہر روز ایک گولی کھائیں۔ اسکی مسیحائی ملاحظہ فرمائیں۔ طوطیا کا اثر آتشک پر فوری اور زیادہ ہوتا ہے۔ اس دوا سے نہ مُنہ آئے نہ مسوڑوں کو خراب کرنے اور نہ مریض کو کمزوری محسوس ہو۔

**اکسیر جدید:۔** تخم دھتورہ ۱۸ ماشہ، سونٹھ ۴ ماشہ، جائفل ۴ ماشہ، زعفران ۶ ماشہ، ریوند خطائی ۸ ماشہ تمام ادویہ کو باریک کر کے پھر شہد میں ملا کر گولیاں مثل موم ہو جانے کے بعد ڈبہ میں محفوظ کر لیں۔ خوراک دو چاول سے ارتی تک فوائد آتشک وسوزاک نامردی، جریان، گنٹھیا، ذالجنب، امساک کے علاوہ کئی امراض کی دوا ہے۔

**عطرے محبت کا آزمودہ عمل:۔** جمعہ کو بعد نماز عشاء ایک عطر کی شیشی سامنے رکھیں اور سورۃ مزمل 11 بار اول آخر درود پاک سات سات بار پڑھیں اور اس شیشی پر دم کر دیں۔ اس طرح تین دن عمل کریں کسی خاص کیلئے کرنا ہے تو پڑھائی کے بعد اُس کا نام معہ والدہ ضرور لیں اور پھر اُس کو سنگھائیں یا اُس کے کپڑوں پر لگا دیں۔ انشاء اللہ محبت کرنے لگے گا تسخیر عام کیلئے جو کوئی سونگھے گا محبت اور خلوص سے پیش آئیگا۔

# آسان عملیات

تحریر:۔ صوفی ظفر محمد کھوکھر (جھنگ صدر)

**عمل نمبر1:۔ خواب میں کسی بات کو معلوم کرنا یا غائب ہوئی چیز کا پتہ چلانا:۔**

رات سونے سے پہلے وضو کریں پھر بستر پر بیٹھ کر یہ عمل پانچ سو بار پڑھیں اور دعا کر کے سوجایا کریں اول تو تین دن میں خواب میں معلوم ہوگا جن کی روحانی قوت کمزور ہے ان کو اکیس دن سے اکتالیس دن تک پڑھنا ہوگا۔ جو عمل کر کے پہلے ناکامی کا منہ دیکھ چکے ہیں ان کو تین چلہ تک کامیابی ہوگی اجازت ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب سے یا مجھ سے لے سکتے ہیں۔

**عمل:۔ یَا عَلِیْمُ عَلِّمْنِیْ یَا خَبِیْرُ اَخْبِرْنِیْ یَا کَبِیْرُ بَشِّرْنِیْ بحق محمد مُصطفٰی۔**

**عمل نمبر2:۔ دل میں محبت پیدا کرنا:۔**

اپنے لئے عمل کرنا ہو تو 360 بار روز عمل پڑھنا ہے۔ 60 رات تصور کر کے آخر میں مطلوب کا نام لے کر دعا کر دیا کریں اگر اس کا چلہ کرنا ہو تو ہر قسم کے گوشت اور بدبودار چیز سے پرہیز کریں۔ عمل کے بعد صبح فجر کی نماز تک کسی سے بات نہیں کرنی۔ فجر کی نماز کے بعد بات کر سکتے ہیں۔ اپنے لئے عمل کرنے والا عمل کی جگہ خوشبو جلائے گا اور روزانہ آدھ پاؤ برفی یا 14 ٹافیاں پاس رکھے صبح کو وہ بچوں میں تقسیم کر دیں ہر جمعرات کو دو کلو چاول کا زردہ پکا کر فقیروں میں تقسیم کریں یا نمازیوں یا بچوں کو بانٹ دیا کریں۔

چلہ کرنے والا پہلے ایک مرغا ذبح کر کے گوشت بنا کر ویران جگہ درختوں کے پاس گوشت کے ٹکڑے رکھے پھر ہر ہفتہ ایک کلو مٹھائی یا جلیبی پر فاتحہ پڑھ کر تقسیم کیا کرے چلہ کرنے کیلئے روز 360 بار عمل تین چلہ پڑھنا ہے بعد میں 41 بار روز ورد کیا کریں۔ یہ کسی چیز پر عمل پڑھ کر دے سکتے ہیں یہی آیت لکھ کر نیچے دونوں کے نام لکھ کر درخت پر لٹکانے کیلئے دے سکتے ہیں یا وزن کے نیچے رکھنے اور ایک سائل کو بازو پر باندھنے کیلئے دے سکتے ہیں۔

**عمل:۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم عَسَی اللّٰہُ اَنْ یَّجْعَلَ بَیْنَکُمْ وَبَیْنَ الَّذِیْنَ عَادَیْتُمْ مِّنْھُمْ مَّوَدَّۃً وَاللّٰہُ قَدِیْرٌ وَاللّٰہُ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ۔**

**عمل نمبر3:۔ کسی کو اپنا بنانا یا دشمن کو دوست کرنا یا مطیع کرنا:۔**

**لَا اِلٰہَ یا جبرائیل جبر کر اِلَّا اَنْتَ یَامیکائیل** مار کر **سُبْحَانَکَ یا اسرافیل** اٹھ کر **اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ یا عزرائیل** فلاں کو مار مار کر میرے پاس حاضر کر۔

**طریقہ عمل:۔** اس عمل میں ہر طرح کا گوشت، لہسن، پیاز اور کسی کے ساتھ اپنا جسم مس نہیں کرنا جب تک عمل کرنا ہے۔ ناجائز عمل نہ کریں ورنہ لینے کے دینے پڑھ جائینگے۔ رات کو اپنے سامنے کوئلے جلا کر گیارہ مرچ رکھیں، ہر مرچ پر 41 بار یہ عمل دم کر کے آگ میں ڈالیں ساتھ لوبان بھی ڈالیں۔ روز آدھا کلو مٹھائی پر چاروں فرشتوں کی نیاز اور آیت الکریمہ کے موکلات کی نیاز دلا کر پھر عمل شروع کریں۔ یہ چیزیں صبح ویران جگہ پر ڈال دیں یا کیڑے مکوڑوں والی جگہ پر ڈال دیں یا بچوں میں تقسیم کر دیا کریں۔ ہر جمعرات کو کسی دربار پر جا کر دیگ پکائیں یا پھر سوا کلو یا پانچ کلو میٹھی چیز پر سورۃ فاتحہ دس بار اور چودہ بار سورۃ اخلاص پڑھ کر بزرگان دین کی نیاز اور اس وقت تک جو مسلمان فوت ہو چکے ہیں اس کلام اور ہر چیز کا ثواب پہنچایا کرے جو کہتے ہیں عمل کر کے تھک چکا ہوں کافی رقم خرچ کی مگر فائدہ نہیں ہوا یہ کرے ہمارے بتائے ہوئے طریقے پر ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب سے یا مجھ سے اجازت لے کر عمل کر سکتے ہیں۔

**عمل نمبر4:۔ دعا کے قبول ہونے کا عمل:۔**

اس کلام کو ہر نماز فرض کے بعد 70 بار پڑھ کر اپنے لئے دعا کیا کرے ایک چلہ میں فائدہ دیکھے گا ایک مسکین یا سوالی کو کم از کم ایک روٹی دینا روز لازمی ہے۔ عمل کر کے کلام کا معجزہ دیکھیں۔

**عمل:۔ رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا اِنَّکَ اَنْتَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ۔**

ہدایت فرض نماز کے بعد کسی کے ساتھ بات کرنے سے پہلے اس کو پڑھنا ہے اگر بات کر لی تو پھر نئے سرے سے عمل کرنا ہوگا۔

# عملیات حب

تحریر۔ حکیم نعیم الحسن (لاہور)

## تسخیر محبوب

اگر کسی کو اپنی محبت میں تابع کرنا ہو یا اپنا بنانا ہو تو یہ عمل کپڑے، میک اپ چینی، لاچی، خوشبو دار چیز پر فیوم پر پڑھ کر استعمال کرے 786 بسم اللہ الرحمٰن الرحیم گیارہ مرتبہ درود شریف پھر تین سو تیرا مرتبہ **یَا لَطِیْفُ یَا وَدُوْدُ** پھر درود شریف گیارہ مرتبہ آیت کریمہ **لا الہ انت سبحانك انی کنت من الظالمین** ۔158 مرتبہ پڑھیں۔ پھر درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ آپ کامیاب ہونگے۔

**شرائط و طریقہ عمل** :۔عمل شروع کرنے سے پہلے مکمل آداب و شرائط کی پابندی اور پاکیزگی وطہارت کا انتظام کریں اعلیٰ قسم کی اگربتی سلگائیں۔ نو چندی جمعرات بعد عشاء شروع کریں۔ ۲ رکعت نفل استخارہ کی نیت سے ادا کریں اور درج ذیل دعا تین سو گیارہ مرتبہ پڑھیں۔ اکتالیس دن تک باقاعدگی سے اس طرح عمل کریں۔ اکتالیس دن پورے ہونے پر آپ اس آیت کے عامل ہو جائیں گے۔ کبھی کوئی اسم ضرورت پیش آئے کوئی بھی دن ہو بعد نماز عشاء ۲ رکعت نفل استخارہ کی نیت سے پڑھیں اور پھر یہی دعا صرف ایک سو اکتالیس مرتبہ پڑھ کر دعا مانگ کر سو جائیں۔ رات کو خواب کی حالت میں آگاہ کر دیا جائے۔ عمل پورا ہونے تک کسی سے بات نہیں کرنی اور کوئی کام وغیرہ نہیں کرنا ہے۔

**عمل عبارت** :۔ **من مزید حال نست یا عجاز الغیب یا عطائے علی یا عطائے رسول صلی اللہ علیہ وسلم۔**

## عمل عشق و محبت

اس عمل کو نو چندی جمعرات سے شروع کریں روزانہ تین سو تیرا مرتبہ اول آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ کے ساتھ تصور قائم کر کے پڑھیں۔ عمل کو بعد نماز عشاء سے شروع کریں انشاء اللہ تعالیٰ مطلوب عشق میں پاگل و دیوانہ ہو کر حاضر ہوگا۔ مدت عمل اکیس روز تک لیکن چند روز میں بھی کام ہو جائے گا۔ تصور لازمی شرط ہے۔

**عمل**:۔ **لَا اِلٰہَ وسیلا اِلَّا اللّٰہُ وکیلا زندہ کو ملا دے یا جبرائیل سوئی کو جگالیا بیٹھی کو اٹھا لیا یا میکائیل**۔ عام اجازت ہے۔

## عمل برائے بندش

عمل بندش کھولنے کا لاجواب عمل ہے۔ یہ عمل سفر، نکاح، اولاد نہ ہونا جیسی رکاوٹیں دور کرنے کے لیے بہترین عمل ہے۔ میٹرو سیون پلس اگربتی لے کر اس کی سات خوشبوئیں الگ الگ کر لیں ہر اگربتی پر اکیس مرتبہ ذیل کی دعا پڑھیں۔ **بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ**۔ پھر یہ پڑھیں۔ **جل کھولوں جلوائی کھولوں ٹونہ کھولوں جادو کھولوں، جنتر کھولوں، منتر کھولوں، باندھا ہوا کاروبار کھولوں۔**

**قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ------- کھل جا**
**مَلِکِ النَّاسِ --------- کھل جا**
**مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ --------- کھل جا**
**الَّذِیْ یُوَسْوِسُ فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ --- کھل جا**
**مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ --------- کھل جا**

اس عمل کو سات دن کریں اور سات یوم اگربتی جلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیاب ہونگے۔ اس عمل کی عام وخاص اجازت ہے۔

## تسخیر محبوب لاجواب

**خواجہ کی تسبیح کل عالم ظہور بھیجو موکل لے آئے حضور فلاں بن فلاں کر کے تو کر ورنہ کروں چکنا چور۔**

گیارہ یوم تک روزانہ 1100 گیارہ سو مرتبہ اول آخر درود شریف نو چندی جمعرات بعد نماز عشاء حصار لازمی کریں۔

# نقوش قرآنی

# علم حاضرات

تحریر
خضر عباس پیاسی
(راجن پور)

**خواص سورۃ معارج** :۔ جس شخص کو احتلام بہت ہوتا ہو آٹھ مرتبہ سورۃ معارج کو پڑھے یا اس سورۃ کا نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے اس کے کل اعداد ۷۳۵۲۵ ہیں اور چال خانہ پنجم میں ہے۔

۷۸۶

| ۱۸۳۷۳ | ۱۸۳۸۷ | ۱۸۳۴۸ | ۱۸۳۱۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۸۳۸۵ | ۱۸۳۸۰ | ۱۸۳۷۴ | ۱۸۳۲۸ |
| ۱۸۳۷۹ | ۱۸۳۸۲ | ۱۸۳۸۹ | ۱۸۳۷۵ |
| ۱۸۳۸۸ | ۱۸۳۷۶ | ۱۸۳۷۸ | ۱۸۳۸۳ |

**خواص سورۃ نوح** :۔ جب کسی کو دشمن ایذا دے اور اس کا دفع کرنا ممکن نہ ہو ہزار بار سورۃ نوح پڑھے دشمن دفع ہوگا اور اگر نقش اس کا اپنے پاس رکھے اعداد پر ظفریاب رہیگا۔ اس کے کل اعداد ۷۴۴۱۳ ہیں۔

۷۸۶

| ۱۸۵۷۱ | ۱۸۵۸۴ | ۱۸۵۸۱ | ۱۸۵۷۸ |
|---|---|---|---|
| ۱۸۵۸۲ | ۱۸۵۷۷ | ۱۸۵۷۶ | ۱۸۵۸۳ |
| ۱۸۵۷۶ | ۱۸۵۷۹ | ۱۸۵۸۶ | ۱۸۵۰۶ |
| ۱۸۵۸۵ | ۱۸۵۷۴ | ۱۸۵۷۵ | ۱۸۵۸۰ |

**خواص سورۃ جن** :۔ واسطے تسخیر جن یا پری کے سات بار سورۃ جن پڑھے یا ایک ہزار سات نقش لکھے۔ جن و پری مسخر ہوں اس کے کل اعداد ۶۰۶۳۳ ہیں۔

۷۸۶

| ۲۰۲۱۴ | ۲۰۲۰۷ | ۲۰۲۱۲ |
|---|---|---|
| ۲۰۲۰۹ | ۲۰۲۱۱ | ۲۰۲۱۳ |
| ۲۰۲۱۰ | ۲۰۲۱۵ | ۲۰۲۰۸ |

**خواص سورۃ مزمل** :۔ جو کوئی سورۃ مزمل کا ورد کرے زیارت سید کائنات ﷺ سے مشرف ہو اور جس مشکل کے آسان ہونے کیلئے پڑھے مشکل آسان ہو۔ اگر نقش لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالے بفضل خدا تعالیٰ اچھا ہو اس کے کل اعداد ۶۸۴۶۶ ہیں۔

۷۸۶

| ۲۲۸۲۵ | ۲۲۸۱۸ | ۲۲۸۰۳ |
|---|---|---|
| ۲۲۸۲۰ | ۲۲۸۶۶ | ۲۲۸۰۴ |
| ۲۲۸۲۱ | ۲۲۸۲۶ | ۲۲۸۱۷ |

**خواص سورۃ مدثر** :۔ جو کوئی محتاج ہو اس سورۃ کا ورد کرے امیر ہو جائیگا۔ اگر کسی لڑائی پر جائے تو اس کا نقش اپنے پاس رکھنے سے دشمنوں پر غالب رہیگا۔

۷۸۶

| ۳۰۷۸۸ | ۳۰۷۸۱ | ۳۰۷۸۶ |
|---|---|---|
| ۳۰۷۸۳ | ۳۰۷۸۵ | ۳۰۷۸۷ |
| ۳۰۷۸۴ | ۳۰۷۸۹ | ۳۰۷۸۲ |

**خواص سورۃ الناس** :۔ واسطے دفع ہونے سحر کے سورۃ ناس سو بار پڑھے اور نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ اس نقش کے کل اعداد ۵۲۹۶ ہیں اور چال خانہ نہم میں ہے۔

۷۸۶

| ۱۳۱۶ | ۱۳۳۰ | ۱۳۲۷ | ۱۲۲۳ |
|---|---|---|---|
| ۱۳۲۸ | ۱۳۲۲ | ۱۳۱۷ | ۱۳۲۹ |
| ۱۳۲۱ | ۱۳۲۵ | ۱۳۳۲ | ۱۳۱۸ |
| ۱۳۳۱ | ۱۳۱۹ | ۱۳۲۰ | ۱۳۲۶ |

**خواص سورۃ نبا** :۔ جس شخص کو ضعف بصارت ہو وہ سورۃ نبا کر پڑھے۔ روشنی زیادہ ہوگی اور نقش کو لکھ اپنے پاس رکھے اور ایک گھول کو روز پیے اور آنکھوں پر لگائے۔ اس کے کل اعداد ۵۲۶۵۶ ہیں۔

۷۸۶

| ۱۷۵۵۵ | ۱۷۵۴۸ | ۱۷۵۵۳ |
|---|---|---|
| ۱۷۵۵۰ | ۱۷۵۵۲ | ۱۷۵۵۴ |
| ۱۷۵۵۱ | ۱۷۵۵۶ | ۱۷۵۴۹ |

## حاضرات اسم سید المرسلین ؐ عبد اللہ:۔

حاضرت اسم سید المرسلینؐ "عبداللہ" کے خادم موکل "بمقائیل" کیلئے نوچندی جمعرات یا جمعہ کی رات سے ذیل کے حاضرات عمل کو اپنے نام معہ والدہ کے اعداد کے مطابق پڑھیں بعد چلہ بچی یا بچے پر حاضرات کریں انشاء اللہ تعالیٰ حاضرات ہوگی ۔موکل جب حاضر ہو اپنے مقصد کے مطابق ان سے سوالات کریں۔ آپ کو بالکل صحیح جواب ملیں گے بعد عمل 11 مرتبہ حاضرات کے عمل کو روزانہ رات سونے سے پہلے پڑھ لیا کریں تاکہ حاضرات آپ کے پاس رہیں۔

**عمل**:۔ اقسمت علیکم یا بمقائیل بحقِ یا عبداللہ حاضرو حاضرات سب حکم میں بِحَقِ تورات موسیٰ وانجیل عیسیٰ بحقِ زبور دائود و قرآن محمد رسُول اللہؐ ۔حاضرشو ــــــ حاضرشو۔




## حاضرات اسم سرکار مدینہؐ "کلیم اللہ":۔

رات علیحدہ پاک وصاف کمرے میں احرام زیب تن کر کے پہلے دو رکعت نماز برائے ایصال ثواب سرکار مدینہؐ ادا کریں (الحمد شریف کے بعد ۳،۳ مرتبہ سُورۃ اخلاص پڑھیں اس کے بعد حاضرات کے عمل کو ۱۳۷ مرتبہ پڑھیں۔ یہ عمل آپ نوچندی اتوار کی رات سے شروع کریں بعد چلہ حاضرات بذریعہ نقش نابالغ بچی یا بچے پر کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اسم سرکار مدینہؐ "کلیم اللہ" کے موکل "نزلقائیل" کی حاضری ہوگی۔ حاضرات ہونے پر اپنے مقصد کے مطابق سوالات کریں۔




## حاضرات اسم نبی کریمؐ "حبیب اللہ":۔

موکل "حفائیل" جو اسم نبی کریمؐ "حبیب اللہ" کا خادم ہے۔ اسکی حاضری کیلئے آپ مندرجہ ذیل حاضرات کا عمل اپنے نام معہ والدہ کے اعداد کے مطابق پڑھیں یہ عمل آپ نے نوچندی اتوار کی رات سے شروع کرنا ہے بعد چلہ کسی بچی یا بچے پر انگوٹھے یا نقش پر حاضرات کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ حاضرات کا نزول ہوگا۔ جب موکل حاضر ہو آپ اپنے مقصد کے مطابق سوالات کریں۔

**عمل**:۔ اُحْضُرُوْمِن جانب المشارق والمغارب اُحْضُرُوْمِنْ جانب الجنوب والشمال یَاحفائیل بِحقِ یَاحبیب اللہ بِحقِ سلیمان بن دائود علیہ السّلام بحقِ لا الٰہ الا اللہ محمد رسُول اللہؐ ۔




## حاضرات اسم خاتم الانبیاءؐ "نجی اللہ":۔

کینہ پروری، بغض وحسد اور انتقامی جذبات سے اپنے قلب وذہن کو پاک وصاف کر کے حاضرات اسم خاتم الانبیاء نجی اللہ کے موکل خادم "طلقائیل" کے عمل کو نوچندی اتوار کی رات سے اپنے نام معہ والدہ کے اعداد یا پھر ۱۲۹ مرتبہ پڑھیں بعد چلہ بچی یا بچے پر حاضرات کریں انشاء اللہ تعالیٰ موکل کی حاضرات ہوگی۔

**عمل**:۔ عزمت علیکم یا طکقائیل بِحقِ یا نجی اللہ اقسمت علیکم یا طکقائیل بحقِ یا نجی اللہ۔ بحقِ یا بدوح یا بدوح یا بدوح بحقِ سلیمان بن دائود علیہ السلام حاضر کرو حاضرات کرو حاضرات یاطکقائیل بحقِ یااللہ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ حاضر شو حاضر شو حاضر شو۔



قسط نمبر 8

# نایاب الرمل

تحریر
رمال اویس علی جعفری
(ہارون آباد)

پیارے شائقین رمل! ابتدائی قواعد مکمل ہونے کے بعد اب ہم خانہ بہ خانہ منسوبات کے تحت تمثیلی زائچوں کی طرف آتے ہیں یہ وہ رمل کے ابتدائی کلیہ جات ہیں جن کا جاننا طالب علم رمل کیلئے نہایت ضروری ہے۔

**منسوبات خانہ اول** :۔خانہ اول جن منسوبات سے تعلق رکھتا ہے وہ یہ ہیں یہ خانہ طالع سائل ہے اور منسوب ہے۔تن و جان سائل، زندگی و موت، سائل عوارض جسمانی، صحت و تندرستی، خوشی وغمی، فکر واندیشہ، عقل وتدبیر، قیام وحرکت، آغاز وانجام، شرم وحیا، ترقی وتنزلی، محنت وشفقت، روح وکیفیت، زندگانی اور جملہ امور سائل سے تعلق رکھتا ہے۔اس خانہ کا برج حمل اور ستارہ مریخ ہے اس خانے سے متعلقہ سوال بمعہ تفصیل قسط وار پڑھیں گے۔

**س**:۔سائل نے سوال کیا کہ میرے موجودہ حالات کیسے ہیں؟ میں کس کیفیت میں ہوں؟

**کلیہ** :۔حسب قاعدہ رمل زائچہ بنا کر دیکھو کہ خانہ اول میں کونسی شکل موجود ہے کہ یہ شکل اس جگہ قوی ہے یا ضعیف؟ داخل ہے یا خارج ہے؟ منقلب ہے یا ثابت؟ اور سعد ہے یا نحس؟ پس ان امور کیلئے حسب حال حکم لگاؤ۔مگر ساتھ اس کے شکل طالع کے شاہد یا گواہ خانہ نمبر۱۳ کی شکل کو بھی بدستور بالا کو دیکھو کہ یہ شکل بھی اس جگہ قوی ہے یا ضعیف؟ داخل ہے یا خارج ہے؟ منقلب ہے یا ثابت ہے؟ اور سعد ہے یا نحس؟ اگر خانہ اول اور تیرہ دونوں خانوں میں اشکال سعد اور قوی ہیں تو یہ تندرستی سائل اور قوت طالع وخوش نصیبی کی دلیل ہے اگر یہ دونوں اشکال سعد خارج ہوں تو سائل ترقی مرتبہ، عیش وعشرت و اپنے کاموں میں فکر مند ہے اُجلت پسندی کی کیفیت میں رات سے صبح نہ ہو کہ سائل عروج وترقی کی راہ رگامزن ہو۔اگر یہ دونوں اشکال سعد منقلب ہوں تو سائل خصوصاً دن و رات عیش وعشرت، لہب ولعب وجسمانی صحت کی فکر میں ہے اگر ان اشکال کا تکرار خانہ نمبر۷، ۸ میں ہو تو سائل کنیز یا غلام یا نوکرانی سے زیادہ میل رکھے۔اگر شکل [شکل] خانہ اول میں ہو تو اور اس کا تکرار خانہ ۸ میں تو شوقین لواطت ہے مگر مفعول ہے لیکن کوشش کرے کہ رمال اس بارے میں خاموش رہے۔اگر ان خانوں میں اشکال ثابت سعد یا نحس ہوں تو حکم اس کا یہ ہوگا کہ سائل اپنی خواہشات کی تکمیلی کیلئے ایک عرصے سے کوشاں ہے لیکن فی الوقت سائل کو اپنے مقاصد میں ناکامی ہے۔اگر خانہ اول میں [شکل] شکل ہو تو سائل پریشان ہے اور چند روز کے بعد کوئی صدمہ ملے گا یا وہ سائل اس وقت زیر صدمہ ہے اگر ان خانوں میں اشکال نحس خارج ہوں تو سائل بہت ہی بے قرار و پریشان خاطر اور بے آرام ہے اگر ان خانوں میں اشکال سعد داخل ہوں تو سائل اپنے کاموں میں کاہل و سُست و بیکی وگرانی طبع وکلفت مزاج اور فاسد اندیشوں کی وجہ سے پراگندہ ہو۔جواب کیلئے سائل کے ہاتھ سے قرعہ ڈلوایا اور زائچہ بنایا۔



قواعد مذکورہ کے تحت اس حاصل شدہ زائچے پر غور کیا تو سائل کے متعلق یہ معلومات ملی۔سائل کے زائچے کے طالع میں شکل [شکل] ہے جو کہ نحس منقلب شکل ہے ستارہ زحل سے نسبت رکھتی ہے خاکی شکل خانہ آتش میں قوت مسالمت رکھتی ہے۔طلع کا گوارہ خانہ نمبر۱۳ میں شکل [شکل] نحس ثابت منسوب بہ ستارہ مریخ ہے۔شکل بادی خانہ آتش میں دوستی کی قوت رکھتی ہے۔دونوں اشکال نحس ہیں اس لئے معلوم ہوا کہ سائل اپنے امور کیلئے بہت پریشان خاطر و بے قرار اور بے آرام ہوگا چونکہ [شکل] طالع سائل میں ہے اس لیے حکم یہ ہوا کہ سائل کو چند روز بعد کوئی صدمہ بھی ملنے والا ہے۔پس سائل کو بتایا گیا کہ وہ اس وقت پریشان حال ہے کہ اُسے اُسکے مقاصد میں ناکامی ہے اور سائل کسی صدمے میں گرفتار نہ ہونے والا ہے۔

**س:**۔سائل نے سوال کیا کہ جمعیت، مسرت، ترقی وتنزلی کیا ہے میر نصیب میں؟

**کلیہ:**۔شکل زائچہ میں موجود ہو تو جمعیت و ترقی سائل کی قسمت میں ہوتی ہے۔اگر زائچہ کی امہات میں ہو تو ۲۰ سال سے ۴۰ سال تک اور اگر بنات میں ہو ۴۰ سے ۵۰ سال تک اگر متولدات میں ہو تو ۵۰ سے ۶۰ سال تک اور اگر زوائیدات میں ہو تو آخر عمر تک جمعیت رہے۔اگر شکل خانہ چہارم میں تکرار کرے تو ابتداء سے آخر عمر تک جمعیت ومسرت رہے۔

اگر یہ شکل زائچہ میں موجود نہ ہو تو اس صورت میں خانہ اول کی شکل کو خانہ دہم کی شکل سے ضرب دو اگر مستحصلہ شکل ان اشکال میں سے کوئی شکل



ہو اور جہاں بھی تکرار کرے امہات، بنات، متولدات، زوائیدات میں جہاں بھی ہو اس کے موافق حکم لگایا جاتا ہے اگر مذکورہ شکل اس ضرب سے حاصل نہ ہو تو حکم اس کے برعکس جانو یہ دولت مسرت وترقی طالع سائل سے بے نصیبی کی علامت ہے۔جواب کیلئے سائل کے ہاتھ سے قرعہ ڈلوایا۔



اس سوال کے تحت جو زائچہ مربت ہوا۔قواعد بالا کے تحت یہ حل پیش کیا جاتا ہے کہ زائچہ میں شکل موجود ہے تو بیان کیا گیا کہ سائل کی قسمت میں جمعیت و خوشی وترقی طالع نصیب ہے اور اس کا تکرار امہات اور متولدات میں ہے اس لیے سائل کو بتایا گیا کہ ۲۰ سال سے ۶۰ سال تک جمعیت وترقی رہیگی۔

**نـــوٹ:**۔طالع سائل سے عموماً دو ہی سوال دیکھے جاتے ہیں باقی طالع کا استعمال اضراب کے ہر کلیے میں ضروری ہے۔

# اعمال رحمانی

تحریر:۔بابا رحمانی (فیصل آباد)

محترم دوستوں! آپ کی محفل میں پہلی بار شریک ہو رہا ہوں میرے گرد و پیش عشق ومحبت کے ماروں کا ہجوم رہتا ہے۔ہر نوجوان کو کسی نہ کسی لڑکی سے عشق ہو جاتا ہے۔لیکن چند دن بعد اگر وہ اُس سے بے رُخی کا اظہار کرے تو اُن کا عشق کسی دوسری لڑکی کے ساتھ ہو جاتا ہے اور اس طرح وہ نوجوان نسل نے عشق کا ستیاناس مار کر رکھ دیا۔عشق ایک ایسا پاکیزہ جذبہ ہے جس کی مثال نہیں ملتی۔سنجیدہ دوستوں کی خدمت میں تسخیر محبوب کا عمل حاضر ہے۔

## محبت کیلئے

**لا اللہ دیاں کنجیاں اللہ دا جند را**
**یاعلی دے تیر بھوڑی یا رسول اللہ**
**میرے سربتی پیڑ لا الہ دیر نہ کر** فلاں بن فلاں کو زیر کر

بعد نماز عشاء نوچندی جمعرات 500 مرتبہ روزانہ درود شریف اول آخر گیارہ گیارہ بار پنجگان نماز پڑھنا لازمی ہے۔مدت عمل 11 یوم ہے۔

## ہر مشکل کا حل

**اسم اللہ بسم میں فقیر بسم اللہ الرحمن الرحیم درود پہ محمدؐ صلوۃ پر علی مسجد میں محمدؐ میدان میں علی نوشکر علی بارہ بیٹے علی کہ آگے میدان میں فوج کھڑی چارے کونچے چارے مقام مدد کرو میری یا علی مدد کرو میری یا علی مدد کرو میری یا علی۔**

جمالی جلالی پرہیز 131 بار روزانہ بعد از چلہ 41 مرتبہ، اول آخر درود پاک

## زیارت غوث پاکؒ

**اللہ میں کی گاواں محمد میری مدد چارے یار مصطفی،'پانچواں بنی رسولؐ دا میں دامن پھڑیا تیرا مقصود کر،حاصل میرا یا رسول یا رسول یا رسول 'موج فقیر دی نور نبی دا' قوت علی دی برکت خضر خواجہ دی مے'را کام شنابی کریا پیر محی الدین جی'**

اول آخر درود شریف گیارہ مرتبہ، پرہیز جمالی، آغاز عمل نوچندی جمعرات، تعداد عمل 500 بار یوم عمل 41 دن ہے۔

انشاءاللہ اگلے ماہ پھر ملاقات ہوگی۔

قسط نمبر 14

علم جفر کا حصہ آثار

# علم جفر اور بنیادی اصول

تحریر
سید حیدر رضا حیدری
(کوئٹہ)

## فیضان نقوش

علم الجفر کے آثار میں نقش پر کرنا بہت اہم بات ہوتی ہے یاد رکھیں اہم نقوش سات قسم کے ہوتے ہیں۔ جنہیں اصطلاح علم الجفر حصہ آثار میں مثلث، مربع، مخمس، مسدس، مسبع، مثمن اور متسع کہتے ہیں۔

**مثلث**:۔ یہ قمر سے متعلق ہے، ۳x۳=۹ خانے ہوتے ہیں۔ ایک ضلع کی میزان ۱۵ کل خانوں کی تعداد ۴۵ ہوتی ہے۔ متعلقہ دن پیر اور ساعت قمر ہے۔ **مربع**:۔ یہ عطارد سے متعلق ہے، ۴x۴=۱۶ خانے ہوتے ہیں۔ ایک ضلع کی میزان ۳۴ کل خانوں کی تعداد ۱۳۶ ہوتی ہے۔ متعلقہ دن بدھ اور ساعت عطارد ہے۔ **مخمس**:۔ یہ زہرہ سے متعلق ہے۔ ۵x۵=۲۵ خانے ہوتے ہیں۔ ایک ضلع کی میزان ۶۵ اور کل خانوں کی ۳۲۵ ہوتی ہے۔ متعلقہ دن جمعہ اور ساعت زہرہ ہے۔ **مسدس**:۔ یہ شمس سے متعلق ہے۔ ۶x۶=۳۶ خانے ہوتے ہیں۔ یہ ضلع کے خانوں کی میزان ۱۱۱ اور کل خانوں کی ۶۶۶ ہوتی ہے۔ متعلقہ دن اتوار اور ساعت شمس ہے۔

**مسبع**:۔ یہ مریخ سے متعلق ہے۔ ۷x۷=۴۹ خانے ہوتے ہیں۔ ایک ضلع کی خانوں کی میزان ۱۷۵ اور کل خانوں کی میزان ۱۲۲۵ ہوتی ہے۔ متعلقہ دن منگل اور ساعت مریخ ہے۔ **ثمن**:۔ یہ مشتری سے متعلق ہے۔ ۸x۸=۶۴ خانے ہوتے ہیں۔ ایک ضلع کے خانوں کی میزان ۲۶۰ اور کل خانوں کی میزان ۲۰۸۰ ہوتی ہے۔ متعلقہ دن جمعرات اور ساعت مشتری ہے۔ **متسع**:۔ یہ زحل سے متعلق ہے۔ ۹x۹=۸۱ خانے ہوتے ہیں۔ ایک ضلع کی میزان ۳۶۹، اور کل خانون کی میزان ۳۳۲۱ ہوتی ہے۔ متعلقہ دن ہفتہ اور ساعت زحل ہے۔

### نقوش کا حساب

| نقش | خانے | عدد طبعی | عدد طرح | عدد تقسیم | کسر کو کن خانوں میں ڈالیں | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | | | | | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ |
| مثلث | | ۱۵ | ۱۲ | ۳ | ۷ | ۴ | | | | | | |
| مربع | | ۳۴ | ۳۰ | ۴ | ۱۳ | ۹ | ۵ | | | | | |
| مخمس | | ۶۵ | ۶۰ | ۵ | ۲۱ | ۱۶ | ۱۱ | ۶ | | | | |
| مسدس | | ۱۱۱ | ۱۰۵ | ۶ | ۳۱ | ۲۵ | ۱۹ | ۱۳ | ۷ | | | |
| مسبع | | ۱۷۸ | ۱۶۸ | ۷ | ۴۳ | ۳۶ | ۲۹ | ۲۲ | ۱۵ | ۸ | | |
| مثمن | | ۲۶۰ | ۲۵۲ | ۸ | ۵۷ | ۴۹ | ۴۱ | ۳۳ | ۲۵ | ۱۷ | ۹ | |
| متسع | | ۳۶۵ | ۳۶۰ | ۹ | ۷۳ | ۶۴ | ۵۵ | ۴۶ | ۳۷ | ۲۸ | ۱۹ | ۱۰ |

## نقوش پُر کرنے کا قاعدہ

جس نقش کو پُر کرنا ہو جس قدر اعداد ہوں ان میں سے عدد طرح کم کریں باقی اعداد کو تقسیم کریں جو خارج قسمت آئے اسے نقش کے خانہ اول میں رکھیں اور باترتیب اعداد کو رفتار نقش کے مطابق پُر کرتے ہیں اور اگر کسر یں آئیں یعنی باقی کچھ بچے تو جو عدد بچے اس کے مقررہ خانہ میں ایک کا اضافہ کریں اور پھر وہاں سے متواتر اعداد پُر کریں۔ صحیح نقش کی پہچان یہ ہے کہ تمام اطراف کے خانوں کا وہی مجموعہ آئیگا جس کا نقش پر کیا گیا ہے۔

**عمل**:۔ مثلاً آپ نے اسم باسط کا نقش تیار کرنا ہے۔ جس کے کل اعداد ۷۲ ہیں۔ اس نقش کو تیار کرنے کا ایک طریقہ یہ ہے۔

**اسم باسط کا متعلقہ کوکب**:۔ ۷۲ کو سات پر تقسیم کریں تو اسم باسط کا ستارہ معلوم ہوتا۔ تقسیم کرنے سے باقی دو بچے لہذا ستارہ عطارد ہوا۔ لہذا نقش مربع (چونکہ عطارد کے متعلق نقش مربع ہے) کو عطارد کی ساعت میں بدھ کے روز لکھیں گے اور عطارد ہی کا نجور ہوگا۔

### کواکب و نجور کی جدول

| تقسیم کرنے سے باقی بچے | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| متعلقہ ستارہ | قمر | عطارد | زہرہ | شمس | مریخ | مشتری | زحل |
| نجور | صندل سفید | گوگل بادام | لوبان مشک شنگرف | زعفران گل انار ہلدی صندل سرخ | مصطگی افیون دارچینی قلفل سُرخ | اعود گوند درخت کاہو | قلفل سیاہ گڑیعنی قند سیاہ |
| دھات | چاندی | پلاٹینم ایلومینم | تانبا | سونے | لوہا | ٹن | سکہ |

**اسم باسط کا متعلقہ طالع**:۔ یاد رہے ہر نقش کا ایک طالع ہوتا ہے۔ اس طالع میں نقش لکھنا افضل ہے کسی عدد کو ۱۲ پر تقسیم کریں تو طالع معلوم ہوگا۔ اسم باسط کے اعداد ۷۲ کو ۱۲ سے تقسیم کیا۔

۶=۷۲/۱۲ تقسیم کرنے سے باقی کچھ نہیں بچا اس لیے طالع حوت ہوگا۔

## بروج کی جدول

| تقسیم کرنے سے باقی بچے | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بروج | حمل | ثور | جوزا | سرطان | اسد | سنبلہ | میزان | عقرب | قوس | جدی | دلو | حوت |

**اسم باسط کی متعلقہ عنصر** :۔ یاد رکھیں نقوش بلحاظ طبع چار قسم کے ہوتے ہیں۔ آتشی، بادی، آبی اور خاکی اب معلوم کرنا ہے کہ نقش کو کسی طبع سے پُر کریں تو اس کے لئے اسم باسط کے اعداد ۷۲ کو ۴ سے تقسیم کیا۔ ۱۸=۷۲/۴ تقسیم کرنے سے باقی کچھ نہیں بچا۔ جس کا مطلب ہے نقش خاکی طبع سے پُر کیا جائیگا۔

## طبع کی جدول

| تقسیم کرنے سے باقی بچے | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ |
|---|---|---|---|---|
| طبع | آتشی | بادی | آبی | خاکی |
| سمت | مشرق | مغرب | شمال | جنوب |
| استعمال | آگ میں جلاتے ہیں یا اس کے نیچے دفن کرتے ہیں | خوشبودار چیز یا پتوں یا میٹھی چیز پر دم کرتے ہیں | پانی میں استعمال کرتے ہیں | زمین میں دبائے ہیں یا بھاری پتھر کے نیچے رکھتے ہیں |

کسی شاعر نے ایک شعر لکھا ہے جو عنصری چالوں کے اثر کو سمجھنے کے بہت موزوں ہیں۔

فتوح است بادی ، خرد بست خاک

بہ مائی محبت ، بہ ناری ہلاک

**ترجمہ** :۔ بادی نقوش فتوحات کے لئے، خاکی عقود کیلئے، آبی محبت کیلئے اور آتشی ہلاکت کیلئے لکھے جائیں۔

**آتشی تعویذات** :۔ آتشی چال سے تعویذات لکھتے وقت آپ کا رخ مشرق کی طرف ہو برائے ہلاکت ، بیمار کرنا، خوابی وتباہی غرقہ کا کام وغیرہ کیلئے آتشی تعویذات سے کام لیتے ہیں۔

**بادی تعویذات** :۔ بادی چال سے تعویذات لکھتے وقت آپ کا رخ مغرب کی طرف ہو۔ برائے فتوحات، برآمدن حاجات، ترقی درجات وغیرہ کیلئے بادی تعویذات سے کام لیتے ہیں۔

**آبی تعویذات** :۔ آبی چال سے تعویذات لکھتے وقت آپ کا رخ شمال کی طرف ہو۔ برائے محبت ، شفائے امراض ، حاملہ درد زہ قضائے حاجات وغیرہ کیلئے آبی تعویذات سے کام لیتے ہیں۔

**خاکی تعویذات** :۔ خاکی چال سے تعویذات لکھتے وقت آپ کا رُخ جنوب کی طرف ہو۔ برائے خروج، زبان بندی، خواب بندی مرد یا عورت کی شہوت باندھنا، دل بندی، گوش بندی، سخن بندی، سحر وجادو دور کرنا وغیرہ کیلئے تعویذات سے کام لیتے ہیں۔

**نقش کس پر لکھیں** :۔ اسم باسط کے اعداد کو تین سے تقسیم کریں۔ ۲۴=۷۲/۳۔ تقسیم کرنے سے باقی کچھ نہیں بچا اگر کچھ باقی نہ رہے تو نقش حیوانی ہوگا۔ نقش حیوانی اگر خیر کیلئے ہو تو پوست ہرن پر لکھتے ہیں ۔اگر اعمال شر ہو تو پوست سگ یا انسانی ہڈی پر لکھتے ہیں۔ اگر نقش معدنی ہو تو لوح دھات کی بناتے ہیں۔ یہ دھات موافق کواکب کے ہونی چاہئے۔

## متعلقہ اشیاء کی جدول

| تقسیم کرنے سے باقی بچے | ۱ | ۲ | ۳ |
|---|---|---|---|
| متعلقہ اشیاء | معدنی | نباتاتی | حیوانی |

**اسم باسط کا طریقہ زکات** :۔ اسم باسط کا کل اعداد ۷۲ ہیں۔ لہٰذا روزانہ ۷۲ نقش لکھیں۔ ۷۲ مرتبہ اسم باسط کی عزیمت تیار کر کے ۴۱ دن تک پڑھیں۔ نقش کی زکات ہو جائیگی۔ اسم باسط کا مکمل نقشہ یہ ہوا:۔

| امورات | اعداد | مقصد | مدت | کوکب | بخور | طالع | چال | استعمال | ساعت | نقش | خاصیت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| استخراج | ۷۲ | رزق | ۴۱ دن | عطارد | گرگل یا بادام | حوت | خاکی | خاکی | عطارد | مربع | حیوانی |

طریقہ:۔ اسم باسط کے اعداد = ۷۲ عدد طرح کم کیا ۱۲

میزان ۶۰

عدد تقسیم سے تقسیم کیا ۶۰/۲۰ ۳

تقسیم کرنے سے باقی کچھ نہیں بچا لہٰذا اسم باسط کا نقش بغیر کسر کے ہوگا۔

| | | |
|---|---|---|
| ۲ | ۹ | ۴ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۶ | ۱ | ۸ |

| | | |
|---|---|---|
| ۲۱ | ۲۸ | ۲۳ |
| ۲۶ | ۲۴ | ۲۲ |
| ۲۵ | ۲۰ | ۲۷ |

اب نقش کے چاروں اطراف کے خانوں کی میزان کریں۔ جس سے ہمیں پتہ چل جائے گا کہ کیا ہم نے نقش صحیح پُر کیا ہے کہ نہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۱ | ۲۱ | ۲۵ | ۲۳ |
| ۲۶ | ۲۸ | ۲۰ | ۲۲ |
| ۲۵+ | ۲۳+ | ۲۷+ | ۲۷+ |
| ۷۲ | ۷۲ | ۷۲ | ۷۲ |

آپ نے دیکھا کہ نقش کے چاروں اطراف کے خانوں کے اعداد کو جمع کرنے سے ۷۲ یعنی اسم باسط کا اعداد آ رہا ہے۔ ہم نے نقش صحیح پُر کیا ہے۔ اسی طریقے سے آپ دوسرے نقش پُر کر سکتے ہیں۔

# یونانی ٹوٹکے

تحریر
حکیم محمد افلاطون
چشتیاں

## تبخیر معدہ

**نسخہ:۔** کنوار بوٹی، سوچڑ نمک، سفید نمک، اجوائن، سونف ہریڑ، بھیڑے، سوائے سونف کے اور جوائن کے باقی تمام دواؤں کو رگڑ کر ملا کر مرتبان میں ڈال دیں، سونف اور جوائن بھی ڈال دیں، چالیس دن تک پڑے سے منہ ڈھکنا ہے، پھر استعمال کریں۔ غذا کے بعد دو تولہ لیں۔

**نسخہ تبخیر معدہ:۔** نیلوفر ۱۰ تولہ، گاؤ زبان ۱۰ تولہ، آملہ کوفتہ ا پاؤ، افسنتین ۵ تولہ، سونف ۵ تولہ، اسطخو دوس ۵ تولہ، کدو کوفتہ تازہ ۱۰ تولہ، تربوز ۱۰ تولہ، دودھ گائے ۱۰ تولہ، پانی ۵ سیر ان کا عرق نکالیں۔

**خوراک:۔** صبح وشام روٹی کے بعد آدھا پاؤ استعمال کریں۔

**پیچش:۔** ثمر گوندنی پختہ حسب ضرورت لیکر باریک پیس لیں اور اس کے برابر مصری اور شہد ملا کر یک جان کر کے کسی مرتبان میں رکھیں۔

**خوراک:۔** ایک تولہ سے دو تولہ نہایت مجرب آزما کر دیکھیں۔

۲) ہریڑ کو گھی میں بھون لیں باریک کر کے ان میں اسپغول اور تخم ریحانہ ملا لیں۔ **خوراک:۔** ۴ ماشہ ہمراہ پانی دن میں تین بار، دستوں کیلئے خصوصاً پیچش کیلئے بینظیر دوا ہے۔

## قبض

**نسخہ:۔** مصبر سیاہ ایک پاؤ، سونٹھ ایک پاؤ، سرکہ ۱۰ تولہ، سنلائٹ صابن۔ ترکیب سب سے پہلے مصبر اور سنڈھ کو باریک کر کے پھر صابن کو سرکہ میں ملا کر خوب کھرل کریں۔ جب اچھی طرح کھرل ہو جائے تو باقی سفوف ڈال کر کھرل کریں۔ جب خشک ہو جائے تو بقدر نخود گولیاں تیار کریں۔

**خوراک:۔** ایک گولی سے دو گولی تک ہمراہ دودھ، بہترین قبض کشا مخرج بلغم اور پیٹ کے کیڑے خارج کرتی ہے۔

**نسخہ:۔** سقمونیا، مغز بادام، مویز منقی، جلابہ ہریڑ ان سب کو کوٹ کا چھوٹے بیر کے برابر گولیاں بنائیں، ایک گولی رات کو دودھ سے، صبح آپ معمول کے مطابق اٹھیں گے تو اچانک پاخانہ آ جائیگا۔

## بواسیر

**نسخہ:۔** مردار سنگ ۶ ماشہ، کتھ سرخ ا تولہ، ان دونوں دواؤں کو علیحدہ علیحدہ باریک کریں۔ خاص کر مردار سنگ کو دو گھنٹہ تک رگڑیں پھر ملالیں۔

**خوراک:۔** ارتی ہمراہ مکھن استعمال کریں اور اوپر لگانے کیلئے تین ماشہ دوائی مذکور اکیس مرتبہ دھلے ہوئے ہیں ملا کر لگایا کریں۔ انشاءاللہ رحمت ہوگی۔

**نسخہ:۔** بھڑوں کا چھتہ جس میں تازہ انڈے ہوں، اتار کر کوری ہانڈی میں ڈال کر نیچے آگ جلائیں، جب راکھ ہو جائے بس دوائی تیار ہے۔

**خوراک:۔** ۲ رتی مکھن یا بالائی میں کھائیں اور تماشہ دیکھیں۔

**نسخہ بواسیر خونی:۔** رتن جوت، چھلکا انار کابلی، طباشیر، سرمہ سفید، الائچی خورد، ہموزن لیکر تمام ادویات باریک کرلیں۔

**خوراک:۔** ۶ ماشہ ہمراہ پانی بسی سے استعمال کریں، روٹی گھی سے کھائیں۔ بینظیر نسخہ ہے۔

**نسخہ بواسیر ہر قسم:۔** سورج مکھی کا پھول اصلی، الائچی خورد، دونوں کھرل کریں، پانی کی مدد سے پھر بیر برابر گولیاں بنائیں۔ خوراک ایک گولی صبح ہمراہ سرد پانی کے استعمال کریں۔ مسلسل تین ہفتہ تک استعمال کریں۔ ہر قسم کی بواسیر نابود ہو جائیگی۔ نیز ملیر بخار، بادی کا بخار اور قبض دور کرنے کی کوشش کریں۔

**نسخہ بواسیر ہر قسم نہایت مجرب:۔** دو عدد بوتل سولی کے پانی میں آدھ پاؤ شکر پرانی تین سالہ ڈال کر خوب حل کریں۔ چار دن تک رکھ دیں، بس نسخہ تیار ہے۔

**خوراک:۔** صبح وشام ۵ تولہ استعمال کریں۔ نہایت مجرب اور بارہا کا آزمودہ ہے۔

# روحانی علاج

## یَا بَصِیْرُ — یَا حَکَمُ — یَا عَدَلُ

تحریر
بابا صدف ابالوی
(انڈیا والے)

## یَا بَصِیْرُ

**ترجمہ** :۔اے دیکھنے والے۔

**تاثیر** :۔اس مبارک نام کی یہ ہے کہ اس نام کو پڑھنے والا نیک بات دیکھنے سے نہایت خوش اور خلاف شروع بات کے دیکھنے سے ہوگا خداوند کریم کی حضوری کے تصور کا نقشہ ہر وقت دل میں جما رہے۔ جس کا ادنی سا اثر یہ ہوگا کہ گناہ کرتے ہوئے نہایت ڈریگا جیسے کوئی غلام اپنے بادشاہ کے سامنے چوری یا خطا کرتا ہوا ڈرتا ہے۔ یہی حالت ایمان والے کی ہوجاتی ہے

**خاصیت** :۔جو کوئی اس پاک نام کو عصر کی نماز کے بعد سات مرتبہ پڑھے گا۔ اس رات دن میں انشاء اللہ ناگہانی موت سے محفوظ رہیگا اور جو شخص عصر کے بعد اس نام کو پڑھتا رہیگا انشاء اللہ ساری عمر آفت اور ناگہانی موت سے بچے گا۔

**خاصیت** :۔جو شخص فجر کی سنتوں کے بعد فرضوں سے پہلے نہایت اعتقاد سے اس نام کو پڑھے گا اور اس عمل کا ہمیشہ عامل رہیگا خدا کی خاص نظر نظر عنایت اس شخص کی طرف متوجہ ہوگی اور دونوں جہان میں اس کی مرادیں پوری ہونگی۔

**خاصیت**:۔جس شخص کی آنکھوں میں پانی اترنا شروع ہوا ہو اور آئندہ خطرناک خالت معلوم ہوتی ہو وہ شخص گیارہ سو دفعہ **یَا بَصِیْرُ** کو پڑھے اور اول آخر میں تین تین دفعہ یہ درود شریف پڑھے

**اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ سَيِّدِ السَّاجِدِيْنَ سَيِّدِ الرَّاكِعِيْنَ سَيِّدِ الْكَامِلِيْنَ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ۔**

بفضلہ تعالیٰ چند دنوں میں آنکھوں میں پانی اترنا بند ہوکر شفا حاصل ہوگی۔ ایسے شخص کو لازم ہے کہ ہمیشہ اس عمل کو کیا کرے۔

## یَا حَکَمُ

**ترجمہ** :۔اے حکم کرنے والے۔ یہ اسم جمالی ہے۔

**تاثیر**:۔اس نام کی یہ ہے کہ جو کوئی اس کا ورد کریگا جو بات کسی سے کہے گا ہر ایک شخص اس کی بات کو قبول کریگا اور منظور کریگا۔ اور اگر کوئی عالم اور واعظ ہے تو اس کے وعظ میں عجیب اثر اور قبولیت پیدا ہوگی اور اگر حاکم ہے تو عام رعایا اس کے فیصلوں سے بہت خوش اور راضی رہیگی اس شخص کے فیصلہ کی اپیل نہ ہوگی لیکن کم از کم پانچ ہزار دفعہ ہر روز رات کو اس مبارک نام کی تلاوت کی جائے۔ اس کے کم مقدار میں عمل کی مقدار پوری ادا نہ ہوگی اور اثر ظاہر نہ ہوگا۔

**خاصیت** :۔جو شخص پنجگانہ نماز کے بعد اس نام کو اسی دفعہ پڑھے گا کبھی محتاج نہ ہوگا۔ **خاصیت**:۔جو کوئی اس مبارک نام کو ٹھیک رات کے بارہ بجے باوضو بیٹھ کر پڑھنا شروع کرے اور اس طرح پڑھے کہ پڑھتے پڑھتے بیہوش ہوجائے حق تعالیٰ اس کا باطن روشن فرمائے گا اور سے صاحب باطن بنائیگا

**خاصیت** :۔جو کوئی حاکم یا پنچ یا چوہدری کسی معاملہ میں حَکَم بنایا گیا اور پھر وہ حَکَم یہ چاہے کہ اس میں حق فیصلہ کروں اور خدا تعالیٰ مجھے حق دکھادے تب وہ حَکَم پانچ عشاء کی نماز کے بعد تین مرتبہ یہ آیت پڑھے۔ **عَالِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ** ۔پڑھ کر ایک ہزار دفعہ یا حَکَم پڑھے اور پھر خاموش ہوکر سو رہے اور صبح ہوکر اس معاملہ میں فیصلہ کرے۔ انشاء اللہ فیصلہ حق ہوگا کبھی ناحق نہ ہوگا۔

## یَا عَدَلُ

**ترجمہ** :۔اے انصاف کرنے والے۔ یہ اسم جلالی ہے۔

**تاثیر**:۔اس عظیم الشان نام کی یہ ہے کہ اس نام کا ورد رکھنے والا تقدیر الٰہی پر ہمیشہ شاکر رہیگا۔ انصاف پسندوں کا دوست رکھنے والا ہوگا۔ ظلم وستم کو برا جانے لگا

**خاصیت** :۔جو کوئی جمعہ کی شب میں بیس عدد روٹی کے ٹکڑوں پر یا عَدَلُ لکھ کر کھائیگا سارے گھر والے اور محلہ والے اس کے تابع اور مسخر رہینگے۔

**خاصیت** :۔مغرب کی نماز کے بعد جو شخص اس نام کو ایک ہزار دفعہ تلاوت کریگا ہر قسم کی آسمانی آفت سے محفوظ رہیگا۔

**خاصیت**:۔اگر کسی مقدمہ میں حاکم سے ناانصافی ہوجانے کا اندیشہ ہو تین ہزار دفعہ ہر روز دوران مقدمہ میں **یَا عَدَلُ** پڑھ کر حاکم کی طرف خیال کر کے دم کرے۔ انشاء اللہ کبھی سوائے انصاف کے ناانصافی نہ ہوگی۔

# سنگترہ (Orange)

تحریر:۔ عرفان ہاشمی (ایبٹ آباد)

قدرت کے عطا کردہ ودہ ترین تحفوں میں ایک تحفہ سنگترہ بھی ہے۔ ترشاوہ پھلوں میں یہ سب سے مقبول پھل ہے۔ سنگترہ لذیز ہونے کے ساتھ ساتھ صحت بخش بھی ہے۔ سنگترے کا پودا سدا بہار ہوتا ہے جس کے پتے گہرے سبز اور پھل خوشبودار ہوتا ہے۔ سنگترے کا قطر عموماً 6 سے 8 سینٹی میٹر تک ہوتا ہے۔ اس کے قطر کی لمبائی 12 سینٹی میٹر تک ہوتی ہے۔ سنگترے کے بیشار اقسام ہوتی ہے۔ سب سے اچھی اور عمدہ قسم کی جلد یا چھلکا بہت ڈھیلا ڈھالا ہوتا ہے۔ اس قسم کا سنگترہ اگر ہاتھ سے چھوٹ کر نیچے گر جائے تو چھلکا پھٹ جاتا ہے اور پھانکیں بکھر جاتی ہیں۔ پھانکوں سے چپکے ہوئے چھلکے والے سنگترے کھٹے ہوتے ہیں۔ جبکہ ڈھیلی جلد والے سنگترے میٹھے ہوتے ہے۔ اس قسم کو برصغیر میں بہت زیادہ پسند کیا جاتا ہے جبکہ ٹی قسم کے سنگترے یورپ میں بھی بہت مقبول ہیں۔ سنگترے کا اصل وطن جنوبی چین کا علاقہ ہے۔ شروع شروع میں اسے جنوبی ہندوستان میں کاشت کیا گیا جہاں سے واسکوڈی گاما 1498ء میں بیرونی دنیا میں لے گیا۔ گو برصغیر میں اس کو زیادہ کاشت نہیں کیا جاتا جبکہ موجود کاشت اقسام یو ایس، اے، سپین، برازیل، چین، جاپان، فلسطین، اٹلی، مصر، میکسیکو اور جنوبی افریقہ سے دنیا کے دیگر ممالک کو برآمد کی جاتی ہیں۔

**غذائی صلاحیت:** سنگترے میں محافظ غذائی اجزاء جیسے وٹامن اے، وٹامن بی، وٹامن سی، اور کیلشیم وافر مقدار میں پائے جاتے ہیں۔ اس کی صحت بخش تاثیر بھی اسی حقیقت سے وابستہ ہے۔ کسی بھی پھل میں اتنی مقدار میں کیلشیم نہیں ہوتی جتنی سنگترے میں ہوتی ہے۔ اس میں کیلشیم کے علاوہ سوڈیم، میگنیزیم، سلفر، پوٹاشیم، تانبا اور کلورین بھی پائے جاتے ہیں۔ سنگترے میں پائی جانے والی وٹامن سی کے اجزاء انسانی بدن کے ریشوں اور بافتوں کو کیلشیم استعمال کرنے میں مدد دیتے ہیں۔ سنگترے کے 100 گرام خوردنی حصہ میں رطوبت 87.6 فیصد، پروٹین 0.7 فیصد، چکنائی 0.2 فیصد، معدنی اجزاء 0.3 فیصد، ریشے 0.3 فیصد اور کاربوہائیڈ ریٹس 10.9 فیصد پائے جاتے ہیں جبکہ اس کے معدنی اور حیاتینی اجزاء میں 26 ملی گرام کیلشیم 20 ملی گرام فاسفورس، 0.3 ملی گرام آئرن اور 30 ملی گرام وٹامن سی کے علاوہ معمولی مقدار میں وٹامن بی کمپلیکس بھی پائی جاتی ہے۔

**شفاء بخش قوت اور طبی استعمال:** سنگترے کا باقاعدگی سے استعمال صحت توانائی اور لمبی عمر کا بہترین ذریعہ ہے۔ نیز زکام، انفلوئنزا اور خون رسنے کے رجحانات کو روکتا ہے۔ اس کا جوس چونکہ باقی تمام پھلوں کے جوسز کے مقابلہ میں زیادہ مفید ہوتا ہے۔ اسی لئے اسے ہر عمر کے مریض کو ہر قسم کی بیماری کے دوران تمام تر افادیت کے ساتھ دیا جاسکتا ہے۔ سنگترہ پہلے سے ہضم شدہ غذا کی ایک شکل ہے کیونکہ سورج کی شعاعوں سے اس میں پایا جانے والا نشاستہ آسانی سے جذب ہوجانے والی شوگر میں بدل چکا ہوتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ سنگترہ کھانے کے فوراً بعد سنگترے کی شوگر خون میں جذب ہوکر بدن کو توانائی اور حرارت مہیا کرتی ہے۔ بخار کسی بھی قسم کا ہو، قوت ہاضمہ پر ضرور اثر پڑتا ہے۔ ایسی صورت میں سنگترے کا رس عمدہ غذا ہے۔ خون میں زہریلے مادے موجود ہونے کی وجہ سے بخار میں مبتلا مریضوں کو سنگترے کا جوس دینا مفید ہے۔ لعاب دہن کی کمی کے باعث زبان پر فاسد مادے کی تہہ جمی ہوئی ہو مریض کو پیاس کا احساس نہ ہوتا ہو اس کی بھوک مر چکی ہو تو سنگترے کا جوس استعمال کا جوس مثالی غذا ہے۔ اس کے استعمال کرنے سے صورت حال کی اصلاح ہو جاتی ہے۔ خسرہ، ٹائیفائیڈ اور تپ دق سے ہونے والے بخاروں کی صورت میں سنگترے کا جوس مثالی غذا ہے۔ اس کے استعمال سے مریض کو توانائی حاصل ہوتی ہے۔ پیشاب کا اخراج بڑھ جاتا ہے۔ انفیکشن کے خلاف قوت مدافعت میں اضافہ ہوتا ہے اور صحت کی بحالی کا عمل تیز تر ہوجاتا ہے۔ فساد ہضم خواہ کتنا ہی پرانا کیوں نہ ہو، سنگترہ اس کا موثر علاج بالغذا ہے۔ اس کے استعمال سے اعضائے ہضم کو آرام ملتا ہے۔ کیونکہ یک آسانی سے جزبدن بننے والی غذائیت مہیا کرتا ہے۔ نظام ہضم سے تعلق رکھنے والی رطوبتوں کو متحرک کرتا ہے اسی لئے قوت ہاضمہ کو تقویت ملتی ہے۔ بھوک بڑھاتا ہے۔ اس کے علاوہ انتڑیوں میں فائدہ پہنچانے ولاے بیکٹیریا کی افزائش کے لئے موزوں حالات پیدا کرتا ہے۔ سنگترہ قبض کے علاج میں بھی مفید رہتا ہے۔ رات کو سونے سے پہلے ایک دو سنگترے کھانا اور پھر صبح کو یہ عمل دوہرانا انتڑیوں کے فعل کو بہت عمدگی سے موثر بناتا ہے اور اجابت کھل کر ہوتی ہے۔ سنگترے کی عمومی محرک تاثیر فضلات اخراج میں مدد کرتی ہے۔ فضلہ کو بڑی آنت میں جمع

